واذا مرضت فهو یشفین: (الشعراء: ۸۰)

# قرآنی علاج

۱۰۰ سے زائد بیماریوں اور پریشانیوں کا قرآنی علاج




تدوین وترتیب

مولانا ڈاکٹر محمد قاسم

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ... (بنی اسرائیل:۸۲)

اور ہم قرآن میں ایسی چیزیں نازل کرتے ہیں کہ وہ ایمان والوں کے حق میں تو شفا اور رحمت ہے۔

# قرآنی علاج

۱۰۰ سے زائد بیماریوں اور پریشانیوں کا قرآنی علاج


تدوین وترتیب

مولانا ڈاکٹر محمد قاسم

مولوی فاضل، ایم اے، ایم فل، پی ایچ ڈی (علوم اسلامی)



ناشر

مہتاب پبلی کیشنز سرینگر، کشمیر

## فہرست مضامین (حصہ اول)

# فہرست مضامین (حصہ دوم)

بِسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم

# معمولات یومیہ

۱) تہجد کی نماز پوری پابندی کے ساتھ پڑھیں۔

۲) بعداز نماز تہجد اللہ کی تعریف و تسبیح کر کے ایک بار درودِ ابراھیم پڑھکر دعا کیا کریں۔ دعاؤں میں سب سے پہلے گناہوں کے لئے مغفرت، دین و ایمان کی سلامتی، فتنہ دنیا و عذاب قبر سے حفاظت، خاتمہ بالخیر کی دعائیں مانگیں آخر پر ایک بار پھر درودِ ابراھیم پڑھیں۔

۳) بعداز دعا مندرجہ ذیل اذکار و تسبیحات کو معمول بنائیں۔

۱) لا الہ الّا اللّٰہ — سو مرتبہ

۲) درودِ ابراھیم — سو مرتبہ

۳) لاحول ولا قوۃ الّا باللّٰہ — سو مرتبہ

۴) لا الہ الّا انت سبحانک انّی کنت من الظّٰلمین — سو مرتبہ

۵) سبحان اللّٰہ و بحمدہ سبحان اللّٰہ العظیم — سو مرتبہ

۴) بعداز فجر نماز منزل کی تلاوت کریں (منزل عنوان کے تحت آیات) اور تلاوت کے بعد دعائے استعاذہ کریں (دعائے استعاذہ کے عنوان کے تحت دعائیں) پھر ایک مرتبہ سید الاستغفار کی دُعا کریں۔

## دُعا

اَللّٰھُمّ اِنّی اَسْئَلُکَ الْعَافِیَۃَ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَۃِ اَللّٰھُمّ اِنّی اَسْئَلُکَ الْعَفْوَ وَ الْعَافِیَۃَ فِیْ دِیْنِیْ وَ دُنْیَایَ وَاَھْلِیْ وَ مَالِیْ. اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِیْ وَ اٰمِنْ رَّوْعَاتِیْ. اَللّٰھُم احْفَظْنِیْ مِنْ بَیْنِ یَدَیَّ وَمِنْ خَلْفِیْ وَعَنْ یَّمِیْنِیْ وَعَنْ شِمَالِیْ وَمِنْ فَوْقِیْ وَاَعُوْذُ بِعَظْمَتِکَ اَنْ اُغْتَالَ مِنْ تَحْتِیْ.(ابو داؤد)

اے اللہ! میں آپ سے دنیا وآخرت میں عافیت کا طالب وسائل ہوں۔اے میرے اللہ! میں اپنے دین ودنیا اور اپنے اہل وعیال اور مال کے بارے میں معافی اور عافیت کا طلبگار ہوں۔اے اللہ میری شرم وعار والی باتوں کی پردہ داری فرما۔میرے دل کی گھبراہٹ اور تشویشات دُور فرما کر مجھے امن واطمینان نصیب فرما،اے اللہ میری حفاظت فرما۔میرے آگے سے اور پیچھے سے اور میرے دائیں بائیں اور اُوپر کی جانب سے اور میں تیری عظمت کی پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ نیچے کی جانب سے مجھ پر کوئی آفت آئے۔



## دُعا

اَعُوْذُ بِوَجْہِ اللّٰہِ الْکَرِیْمِ وَکَلِمَاتِہِ التَّامَّۃِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَلَا فَاجِرٌ مِنْ شَرِّ مَا یَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا یَعْرُجُ فِیْھَا، وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَأَ فِی الْاَرْضِ وَمَا یَخْرُجُ مِنْھَا، وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّیْلِ وَفِتَنِ النَّھَارِ ، وَمِنْ طَوَارِقِ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ اِلَّا طَارِقًا یَطْرُقُ بِخَیْرٍ یَارَحْمٰنُ (احمد)

میں اللہ کریم کی عزت ومرتبہ اور کلمات تامہ کے ساتھ پناہ مانگتا ہوں جو شر آسمان سے اُترتے یا چڑھتے ہیں ان کے ساتھ کوئی نیک وبد ان کلمات سے سبقت نہیں کرسکتا۔اور زمین میں ہر داخل ہونے والے اور نکلنے والے شر سے اور رات اور دن کے فتنوں کے شر سے اور رات کے اور دن کے چوروں کے شر سے خیر کو لانے والے کے سوا،اے اللہ۔

سیدنا نبی ﷺ مرض کا علاج تین اقسام پر کیا کرتے تھے۔

۱۔ طبعی دواؤں کے ساتھ ۲۔ الٰہی دواؤں کے ساتھ ۳۔ الٰہی اور طبعی دونوں کو ملا کر ہمارے اس کتابچے کا موضوع دوسری قسم کا علاج ہے اس لئے ہم یہاں الٰہی دواؤں کے متعلق ہی بات کرتے ہیں۔

## ﴿الٰہی دوائیں﴾

ان سے مراد شرعی دم ہیں جو کتاب وسنت سے ثابت ہیں۔ پہلے ہم دم (رقیہّ) کے معنی ومفہوم اور اقسام بیان کرتے ہیں۔

الرّقية العوذة (دم) سے مراد پناہ میں آنا ہے اسکی جمع رقی ہے۔

روبہ شاعر کہتا ہے:

فما تركا من عوذةٍ بعرفانها ولا رقيةٍ الّا بها رقيا نی

انہوں نے کوئی تعویذ اور دم نہ چھوڑا جس کو وہ جانتے تھے مگر یہ سب کچھ میرے اوپر کیا، مگر مجھ پر کوئی اثر نہ ہوا۔

ابن اثیر نے کہا رقیہ یا دم سے مراد عمل ہے، جسکے ذریعہ سے کسی بیمار، مثلاً بخار زدہ، صریع (مرگی زدہ) جیسی آفات والے کو دم کیا جائے۔

دم کی دو قسمیں:۔ ۱۔ شرعی دم ۲۔ شرکیہ دم



شرعی دم اور اسکی شرائط:

شرعی دم کی کچھ ضروری شرائط اور ضابطے ہیں جن کا لحاظ رکھنا بہت ضروری ہے۔

۱۔ دم اللہ تعالیٰ کے کلام، اس کے نام اور صفات کے ذریعہ سے کیا جائے۔

۲۔ دم عربی زبان میں ہو جس کا معنی سمجھ میں آتا ہو۔

۳۔ یہ عقیدہ ہو کہ دم بذاتِ خود تاثیر نہیں رکھتا، اس میں اثر من جانب اللہ پیدا ہوتا ہے۔

ابن حجرؒ فرماتے ہیں:

قد اجمع العلماءُ على جواز الرّقٰى عند اجتماع هٰذه الشّروط.

مذکورہ بالا شرائط کے پائے جانے کے بعد دم کے جواز پر علمائے کرام کا اجماع ہے۔

۴۔ سنتِ کی روشنی میں مزید ایک چوتھی شرط سامنے آتی ہے اور وہ بہت ضروری ہے کہ دم میں شرکیہ الفاظ کی ذرّہ بھر آمیزش نہیں ہونی چاہیے۔ کیونکہ شرکیہ دم جائز نہیں۔

سیدنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے:

**لا باس بالرّقٰی مالم یکن فیه شرک (مسلم)**

اس دم میں کوئی حرج نہیں جس میں شرک نہ ہو۔

۵۔ مذکورہ بالا شرائط میں ایک پانچویں شرط کا اضافہ بھی کیا جاسکتا ہے، کہ وہ دم حرام کیفیت پر نہ ہو، حالت جنابت میں نہ کیا جائے اور نہ ہی کسی مقبرہ اور حمام میں بیٹھ کر دم کیا جائے۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں:

جن دموں کا معنی سمجھ میں نہ آئے وہ جائز نہیں، خصوصاً جس میں شرک ہو، اور یہ تو بالکل حرام ہے۔ اور اکثر اہل عزیمت جن دموں کے بارے میں کہیں کہ ان میں شرک ہے وہ بھی حرام ہے۔

**پانی پر دم کرنا جائز ہے:**

پانی (کھانے پینے کی کوئی بھی چیز) میں پھونک دو طرح ماری جاتی ہے:

ا۔ ایک یہ ہے کہ پھونک مارنے والے کی تھوک سے تبرک حاصل کرنا مقصود ہوتا ہے۔ اس کے حرام ہونے میں شک نہیں۔ بلکہ یہ ایک قسم کا شرک ہے۔ کیونکہ انسان کا تھوک کوئی باعث برکت وشفاء چیز نہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ کسی کے بارے میں یہ عقیدہ جائز نہیں، کہ اسکے لعاب، یا پسینہ، یا لباس کو متبرک تصور کیا جائے۔ بلکہ اگر کوئی ایسا کرے گا تو یہ حرام ہے اور شرک



کی قسم ہے۔

۲۔ پھونک یا دم کی دوسری قسم یہ ہے کہ وہ دم قرآن کریم کی آیات یا کسی سورت سے ہو مثلاً سورہ فاتحہ پڑھی جائے، جو ایک دم کی سورت ہے، بلکہ یہ سب سے بڑھکر دم ہے جو کسی مریض پر کیا جاتا ہے۔ یہ سورت فاتح پڑھکر اور پانی پر پھونک مار کر دم کرے اس میں کوئی حرج نہیں۔ یہ کام بعض سلف صالحین نے کیا ہے۔ اور یہ مجرب بھی ہے اور اللہ کے حکم سے نفع بخش بھی ہے۔ (فضیلہ الشیخ علامہ ابن عثیمینؒ)

**دم کرنا توکل کے منافی نہیں:**

توکل نفع ونقصان میں اللہ عز وجل پر سچا اعتماد کرنے کا نام ہے، اور اس اعتماد کے ساتھ ساتھ وہ اسباب بھی بروئے کار لائے جائیں جنہیں اللہ نے اختیار کرنے کا حکم دیا ہے۔ توکل کا مطلب یہ نہیں ہے کہ بغیر اسباب اختیار کئے ہی اللہ پر اعتماد کیا جائے۔ بغیر اسباب اختیار کئے اللہ پر توکل کرنا دراصل اللہ عز وجل کی ذات اور اسکی حکمت پر تنقید کرنا ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے نتائج کو اسباب کے ساتھ رکھا ہے، اور یہ اسباب وذرائع چھوڑ دینے کا مطلب ہے کہ ہمیں اللہ کا نظام اچھا نہیں لگا۔

یہاں ایک اور سوال سامنے آتا ہے کہ دنیا میں سب سے زیادہ اللہ پر

توکل کس کا تھا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔

اب سوال ہے کہ کیا آپؐ ضرر رسانی سے بچاؤ کے لیے اسباب استعمال کرتے تھے یا نہیں؟ تو اس کا جواب اثبات میں ہے کہ آپؐ جب میدان جنگ میں اُترتے ہیں تو زرہ پہن لیتے ہیں، تاکہ تیروں سے محفوظ رہیں۔ بلکہ غزوہ احد میں آپ نے دو زِرہیں زیب تن کی ہوئی تھیں۔ یہ سب کچھ آنے والے واقعات سے متعلق پیش بندی کے طور پر تیاری تھی۔ تو ثابت ہوا اسباب کو بروئے کار لانا توکل کے منافی نہیں بلکہ عین توکل ہے، بشرطیکہ انسان کا عقیدہ یہ ہو کہ یہ محض اسباب ہیں اللہ تعالی کے حکم کے بغیر ان کی کوئی تاثیر نہیں اور ان میں تاثیر اللہ کے حکم سے ہی پیدا ہو گی۔ (اسلام ترک اسباب نہیں توکل علی الاسباب کی ممانعت کرتا ہے۔ (مولف)

اسی اصول پر قراءت (دم) کرنے کا معاملہ ہے، پس جب آدمی دم پڑھکر خود پر دم کر سکتا ہے، تو وہی حیثیت اس دم کی ہو گی جو وہ اپنے بیمار پر کرے گا۔ اور یہ عمل توکل کے منافی نہیں۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے کہ اپنی ذات گرامی پر معوذات پڑھ کر دم کیا کرتے تھے۔ اور یہ بھی ثابت ہے کہ آپ کے صحابہ کرامؓ جب بیمار ہوتے تھے تو آپ انہیں بھی دم کرتے تھے۔ واللہ اعلم (فضیلۃ الشیخ علامہ ابن



عثیمینؒ)

اللہ تعالی نے اپنی آخری کتاب قرآن مجید کے ساتھ اپنے آخری رسول سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بنی نوع انسان کی رشد و ہدایت کے لئے مبعوث فرمایا۔ قرآن مجید رشد و ہدایت کی کتاب ہے جو بنی نوع انسان کو اندھیروں اور ہر طرح کی گمراہیوں سے نکال کر نور اور صراط المستقیم کی طرف رہنمائی کرتی ہے نہ کہ طبّ کی کتاب! چونکہ مرض اور شفا دونوں اللہ کی طرف سے ہیں اور قرآن مجید اللہ کا کلام ہے اس لئے طبعی داوؤں کے ساتھ ساتھ جب کلام الٰہی سے مرئی اور غیر مرئی بیماریوں اور پریشانیوں کا علاج کیا جاتا ہے (اسباب اختیار کئے جاتے ہیں) تو مسبب الاسباب بیماریوں اور پریشانیوں سے انسان کو شفا بخشتا ہے۔ سیدنا رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

علیکم بالشّفاءَ ین العسل والقرآن. (ابن ماجہ)

اس حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے صاف ظاہر ہے شہد اور قرآن مجید ہمارے لئے شفا کا ذریعہ ہیں۔

اسی طرح سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہادی اعظم ہیں مریضوں کا علاج کرنا آپ کی بعثت کا منشا نہ تھا اور نہ آپؐ امراض جسمانی کے معالج تھے۔ مگر صحیح

احادیث سے ثابت ہے آپ ﷺ نے کئی موقعوں پر جسمانی بیماریوں (مرئی اور غیر مرئی) کا علاج (دم شرعی) قرآنی آیات مبارکہ اور اسماء وصفات الٰہی سے فرمایا۔

جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر جادو کیا گیا تو جبرائیل معوذ تین (الفلق، النّاس) لے کے حاضر ہوئے اور فرمایا کہ ایک یہودی نے آپؐ پر جادو کیا ہے اور یہ جادو فلاں کنویں میں ہے، آپؐ نے حضرت علیؓ کو بھیج کر اسے منگوایا جبرائیل کے حکم کے مطابق آپؐ ان دونوں سورتوں میں ایک ایک آیت پڑھتے جاتے اور گرہ کھلتی جاتی اور سوئی نکلتی جاتی خاتمے تک پہنچتے پہنچتے ساری گرہیں بھی کھل گئیں اور سوئیاں بھی نکل گئیں اور آپؐ اس طرح صحیح ہو گئے جیسے کوئی شخص جکڑ بندی سے آزاد ہو جائے۔ (بخاری)

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ معمول تھا کہ رات کو سوتے وقت سورہ اخلاص اور معوذ تین پڑھ کر اپنی ہتھیلیوں پر پھونکتے اور پھر اپنی پوری جسم پر مل لیتے پہلے سر، چہرے اور جسم کے اگلے حصے پر ہاتھ پھیرتے اسکے بعد جہاں تک آپؐ کے ہاتھ پہنچتے تین مرتبہ ایسا کرتے۔ (بخاری)

عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مقام جحفہ اور ابواء کے درمیان چل رہا تھا کہ بہت تیز آندھی چلنے لگی اور



رات بھی بے حد اندھیری تھی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الفلق اور النّاس پڑھنے لگے اور فرمایا: اے عقبہ ان دونوں سورتوں کو پڑھا کرو، اس جیسا تعوذ کسی نے نہیں پڑھا۔ (ابوداود)

علی مرتضیٰؓ سے روایت ہے کہ ایک رات حضور صلی اللہ علیہ وسلم نماز ادا کر رہے تھے رات کا وقت تھا آپؐ نے زمین پر دست مبارک رکھا تو ایک نامراد بچھو نے کاٹ کھایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نمک منگا کر پانی میں ڈالا پھر یہ نمک والا پانی بچھو کے کاٹے ہوئے مقام پر ڈالنا شروع کیا، آپ پانی ڈالتے جاتے تھے اور اپنا دوسرا ہاتھ اس پر پھیر کر معوذ تین پڑھتے جاتے تھے۔ (ترمذی)

حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک گاؤں کے ایک رئیس کو جسے سانپ نے ڈس لیا تھا سورہ الفاتحہ پڑھکر دم کیا اور وہ شفایاب ہو گیا، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے اس عمل کو صحیح قرار دیا۔ (بخاری)

حضرت ابو سعید خدریؓ پر سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کلمات پڑھکر دم کیا۔

بسم اللہ ارقیک من کل شی ءٍ یّو ذیک و من شرّ کلّ نفسٍ وّعینِ حاسدٍ اللّٰہ یشفیک بسم اللّٰہ ارقیک ۔ (مسلم)

حضرت عثمان بن عاصؓ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے درد کی شکایت کی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جسم میں جہاں درد ہو رہا ہے وہاں ہاتھ رکھو اور تین بار بسم اللہ پھر سات بار کہو

**اعوذ باللّٰہ وقدرتہ من شرّ ما اجد واحاذِر (مسلم)**

میں اللہ کی قدرت کی پناہ میں آتا ہوں اس چیز کے شر سے جو میں محسوس کرتا ہوں اور جس کا مجھے اندیشہ ہے۔

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے کسی اہل خانہ کی عیادت فرماتے تو دایاں ہاتھ پھیرتے جاتے تھے اور فرماتے:

**اللّٰھم ربّ النّاس اذھب البأس اشف انت الشّافی**

**لاشفآءَ الّا شفاؤُک شفاءً لایُغادر سقماً (بخاری)**

اے میرے اللہ! لوگوں کے رب! بیماری دور کر دے! اور شفاء دے دے! تو ہی شفا دینے والا ہے۔ نہیں شفاء مگر تیری ہی دی ہوئی شفاء ہے، ایسی شفاء جو بیماری کو نہ چھوڑے۔

### بیماریوں سے الٰہی حفاظت:۔

**احفظ اللّٰہ یحفظک (مسند احمد)**

تو اللہ کے احکام کی حفاظت کر اللہ تعالیٰ تجھے اپنی نگہداشت وحفاظت



میں لے گا۔

**تعرّف الی اللّٰہ فی الرّخاء یعرفک فی الشّدۃ (مسند احمد)**

اے انسان! تو حالت نرمی وآسانی میں اللہ تعالیٰ سے آشنا رہ، وہ حالت شدّت وبدحالی میں تجھ سے آشنا (نظر عنایت کے ساتھ) رہے گا۔

**صنائع المعروف تقی مصارع السّوء۔ (طبرانی فی الکبیر)**

نیکیاں برائی کی کھائیوں میں گرنے سے حفاظت کرتی ہیں۔

**داووا امرضاکم بالصّدقۃ. (بخاری)**

اپنی بیماریوں کا صدقہ سے علاج کرو۔

### معالج کے لئے لازمی امور:۔

۱۔ حسن اعتقاد۔

۲۔ نیت کا اخلاص اور حسن مقصد۔

۳۔ اطاعت کے کاموں میں سبقت اور معصیت سے نفرت۔

۴۔ مشکوک اور حرام کاموں سے کنارہ کش ہونا۔

۵۔ اللہ تعالیٰ کی جانب دعوت دینا۔

۶۔ مریض سے رقومات کا تقاضہ نہ کرنا۔

۷۔ مرض کی تشخیص اچھی طرح کرنا۔

۸۔ مریض کی طبیعت خوش رکھے۔

۹۔ خالصتاً اللہ پر توکل کرنا۔

۱۰۔ خودستائی سے ہر صورت میں بچے۔

۱۱۔ مریض یا اس کے اہل خانہ پر احسان نہ جتلائے۔

۱۲۔ مریض کی شفا کے لئے اللہ سے دُعا کرنا۔

**مریض کے لئے لازمی امور:۔**

۱۔ اللہ کی توحید پر کاربند رہنا۔

۲۔ کتاب وسنت کو مضبوطی کے ساتھ تھامنا۔

۳۔ اللہ کا تقوی ہر حال میں اختیار کرنا۔

۴۔ اللہ پر توکل ہونا۔

۵۔ احکام الٰہی کی نگہداشت کرنا۔

۶۔ عملِ صالح بجالانا۔

۷۔ دین پر استقامت اختیار کرنا،

۸۔ مصائب وتکالیف پر صبر کرنا۔

۹۔ نمازوں کی حفاظت کرنا۔

۱۰۔ صدقات وخیرات کرنا۔



۱۱۔ معالج کے ساتھ حسن ظن اور اعتماد رکھنا۔

یہ بات کئی مرتبہ فقیر کے تجربے میں آئی ہے کہ جب ہم نے قرآنی آیات کریمہ اور احادیث مبارکہ سے مرد وزن کی مرئی وغیر مرئی بیماریوں اور پریشانیوں کا علاج کیا اگر وہ مریض اور پریشان حال پانچ وقت نماز کی پابندی کرتے ہیں، حلال رزق کھاتے ہیں کبیرہ وصغیرہ خسیسہ گناہوں سے اپنے آپ کو بچاتے ہیں، ذکر وتلاوت اپنا روزمرہ معمول بناتے ہیں، عورتیں مکمل پردے کا اہتمام کرتی ہیں تو یہ علاج ان کے لئے بے حد مفید ثابت ہوا، اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنے فضل وکرم سے شفا بخشی اس کے برعکس جنہوں نے شریعت کی پابندی نہیں کی یا وقتی طور کی پھر تارک نماز ہوئے اور گناہوں کا ارتکاب کرنے لگے ان کی بیماریاں اور پریشانیاں بھی عود آئیں۔ اس لئے یہ فقیر تجربہ کی بنیاد پر کہتا ہے کہ یہ قرآنی علاج صرف ایسے مریضوں اور پریشان حال لوگوں کے لئے ہی نافع ثابت ہوگا جو رجوع الی اللہ کر کے اپنی اصلاح کر کے شریعت کی پابندی کرنے کے لئے تیار ہوں۔ اسی لئے ہم نے کتابچے کے پہلے حصے میں معمولات یومیہ کی تفصیل بیان کی۔ جب ہم اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کریں گے اللہ تعالیٰ ہماری بیماریوں اور پریشانیوں کو دور فرمائے گا۔

وان یّمسسک اللّٰہ بضرٍ فلا کاشف لہ الّا ھو وان

یَـرِدک بخیرٍ فـلا رآدّلـفـضـلـه یـصـیـب بـه من یّشاۤء من عباده
وهو الغفور الرّحیم ه (یونس . ۱۰۷)

اگر تجھے اللہ تعالیٰ تکلیف پہنچائے تو اسے اللہ کے سوا کوئی دور کرنے والا نہیں اور اگر وہ تیرے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرے تو اسکے فضل کو کوئی واپس لوٹانے (روکنے) والا نہیں اللہ جسے چاہتا ہے اپنے بندوں میں سے فضل پہنچاتا ہے۔وہ بخشنے والا مہربان ہے۔

**مقصدِ تالیف**

سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

مـن نفّس عن مؤمنٍ کربة من کرب الدّنیا نفّس اللّٰه عنه کربة من کرب یوم القیامة . (مسلم)

جس نے کسی مومن کی کوئی دنیاوی مصیبت دور کی اللہ تعالیٰ اس کے عوض اس کی روزِ قیامت کی مصیبت دور کریگا۔

**جو جانتے ہیں وہ جانتے ہیں:۔**

ما انـزل اللّٰـه مـن داءٍ الّا وقد انزل معه شفاءً علّمه من علّمه وجهلّه من جهلّه . (مستدرک حاکم)

سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:



اللہ نے کوئی بیماری نہیں اُتاری جس کے ساتھ اسکی شفا نہ اُتاری ہو۔

لیکن اس کا علم دیا جس کو دیا اور اس سے بے خبر رکھا جسکو رکھا۔یعنی ہر بیماری کا علاج طبیعی وروحانی اللہ نے پیدا کر دیا ہے لیکن اس کا علم ہر کسی کو نہیں۔

**قرآنی علاج ہر صورت میں بھلائی:۔**

طبیعی علاج ہو یا قرآنی علاج ان میں تاثیر اللہ تعالیٰ کیطرف سے ہی پیدا ہوتی ہے۔طبیعی علاج پر آجکل کافی روپے خرچ کرنے پڑتے ہیں، ڈاکٹروں کی فیس کے علاوہ کئی ٹیسٹ کرانے اور ادویات پر بھی کافی روپے خرچ ہوتے ہیں۔اس کے باوجود نہ یہ گارنٹی ہوتی ہے کہ مرض کا پوری طرح سے افاقہ ہوگا اور نہ یہ بات مشاہدے میں آئی ہے کہ طبیعی علاج کرانے کے بعد تمام مریض بالکل ٹھیک ہو جاتے ہیں اور پھر اکثر ادویات کے Side effects سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا ان تمام حقائق کے باوجود لوگ طبیعی علاج کرتے ہیں کرتے رہیں گے۔قرآنی آیات سے علاج کرنے پر چونکہ روپے خرچ نہیں کرنے پڑتے اس لئے اگر صرف اسی نگاہ سے دیکھا جائے جب بھی قرآنی آیات سے علاج کرنے کرانے میں کوئی حرج نہیں ہونا چاہیے!

طبیعی علاج اور قرآنی علاج دونوں میں تاثیر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہی پیدا ہوتی ہے۔اگر مشیت ایزدی نہ ہو اعلیٰ سے اعلیٰ قسم کا طبیعی علاج بھی بے

کارثابت ہوگا اور قرآنی علاج سے بھی شفا حاصل نہ ہوگی۔ مگر قرآنی علاج سے اگر مرض کا فوری افاقہ نہ بھی ہو اِس علاج میں جو دیگر بھلائیاں ہیں وہ مریض کو انشاء اللہ حاصل ضرور ہوں گی۔ قرآنی علاج مفید ہی ایسے مریضوں کے لئے ہے جو شریعت کی پابندی کریں بہت سارے مریض جو قرآنی آیات سے علاج کرانے کے خواہش مند ہوں وہ اگر پابند شریعت زندگی نہ گزارتے ہوں ان کو اپنی زندگی مکمل طور تبدیل کرنی پڑتی ہے۔ اس طرح برائیوں سے نیکیوں کی طرف ہجرت کی بہت بڑی بھلائی ان کو بفضل تعالیٰ حاصل ہوتی ہے۔ آسمان کے نیچے انسان کی سب سے بڑی سعادت مندی یہ ہے کہ وہ اللہ کی بندگی اور سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت میں زندگی گزارے دینا کے تکالیف ومصائب خواہ کتنے ہی سخت وشدید ہوں اُخروی تکالیف کے سامنے ہیچ ہیں ان اخروی تکالیف اور مصائب سے بچنے کی واحد صورت یہ ہے انسان رجوع الی اللہ کر کے اپنے لئے ایمان اور عملِ صالح کا سرمایہ جمع کرے، معنی یہ کہ رجوع الی اللہ سے انسان کو دنیاوی واخروی بھلائی حاصل ہوتی ہے۔ بندگی انسان کی فطرت ہے۔ انسان جب فطری تقاضوں ( اسلام کی تعلیمات ) کے مطابق زندگی گزارتا ہے تو از خود اسکے ذہن کو یکسوئی اور قلب کو سکون میّسر ہوتا ہے دونوں چیزیں بیماریوں او پریشانیوں کا مقابلہ کرنے کے لئے ناگزیر ہیں یہ



دوسری بھلائی ہے جو قرآنی علاج سے اسکو حاصل ہوتی ہے۔ تلاوتِ قرآن مجید، سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا، ذکر وتسبیح اور دعائیں مانگنا سب چیزیں عبادت میں شامل ہیں اس طرح ان اعمال صالح پر مریض کو نہ صرف اللہ کی رضامندی حاصل ہوتی ہے بلکہ اس کو ان اعمال پر اجر وثواب بھی ملتا ہے انشاء اللہ۔ اس لئے طبعی علاج کے ساتھ ساتھ اگر ہم بیماریوں اور پریشانیوں کا قرآنی علاج بھی کریں گے اس سے بیماریوں کا افاقہ اور پریشانیوں کا ازالہ بھی ہوگا انشاء اللہ اور ہمیں دیگر کئی طرح کی بھلائیاں بھی حاصل ہوں گی۔

## سر درد

سر درد ہو تو ہر فرض نماز کے بعد پیشانی پر دایاں ہاتھ رکھکر بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ہ اور لَا فِیْهَا غَوْلٌ وَّ لَا هُمْ عَنْهَا یُنْزَفُوْنَ. (الصّٰفّٰت ۔ ۴۷) سات سات مرتبہ پڑھیں۔ ہفتے میں ایک بار سر پر مہندی لگائیں۔ یہ آیات تب تک پڑھتے رہیں جب تک مرض کا پوری طور افاقہ نہ ہو۔ ھوالشافی۔

## آدھے سر کا درد

آدھے سر میں درد ہو تو اس حصہ پر جس میں درد ہے ہاتھ رکھکر ایک مرتبہ

بسم اللہ الرّحمٰن الرَّحِیم اورسات مرتبہ لَا یُصَدَّ عُوْنَ عَنْھَا وَلَا یُنْزِ
فُوْنَ. (الواقعۃ ـ۱۹) پڑھیں ـ بوقتِ دردسر پر پٹی باندھے ـ ھوالشافی ـ

## بخار

جس شخص کو بخار ہو سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ اور قُلْنَا یٰنَا رُ کُوْنِیْ بَرْدًا
وَّ سَلٰمًا (الانبیاء۶۹) آیت سات مرتبہ پڑھکر اس پر دم کریں ـ مریض کو وقفہ
وقفہ سے سرد پانی سے وضو کرایں ـ ھوالشافی ـ

## مرگی

مرگی کی دو اَقسام ہیں: ۱ـ مرگی جو جن لگ جانے کی وجہ سے ہو ـ ۲ـ
دماغی خلل اور اعصابی کمزوری کی وجہ سے مرگی زدہ شخص کے دائیں کان میں
اذان اور بائیں کان میں اقامت فجر نماز اور عشاء نماز کے بعد پڑھیں اذان او
ر اقامت کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں یہ عمل ۴۰ روز تک کریں ـ اسکے
علاوہ جب بھی اسکو غشی آوے تو آیت فَلَمَّآ اَفَا قَ قَالَ سُبْحٰنَکَ تُبْتُ
اِلَیْکَ وَ اَنَا اَوَّ لُ الْمُؤْمِنِیْن (اعراف ـ۱۴۳) آیت پڑھکر اس پر دم
کریں ـ ھوالشافی ـ



## بالوں کا گرنا

جس شخص کے بال کثرت سے گر رہے ہوں وہ زیتون کے تیل پر اِنَّ
اللّٰہ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَ رْضَ اَنْ تَزُوْلَا (فاطر ـ۴۱) آیت
سات
مرتبہ پڑھکر دم کرئے پھر سونے سے پہلے یہ تیل بالوں کو لگائے یہ عمل ۴۰ روز
تک کریں اس دوران بالوں کے لئے صابن یا شمپو کا استعمال نہ کریں ـ
ھوالشافی ـ

## بینائی کی کمزوری

جس شخص کی بینائی کمزور ہوئی ہو یا ہو رہی ہو وہ آیت فَکَشَفْنَا
عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ (ق ـ۲۲) ایک بار آیت
اِذْ هَبُوْا بِقَمِیْصِیْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ عَلٰی وَجْهِ اَبِیْ یَاْتِ بَصِیْرًا (یوسف
ـ۹۳) سات بار عشاء نماز کے بعد پڑھکر انگلیوں پر دم کریں پھر ان انگلیوں کو
آنکھوں پر پھیر لیں ـ اور سونے سے پہلے آنکھوں میں شہد لگائے جس طرح
سرمہ لگایا جاتا ہے ـ ھوالشافی ـ

## آنکھوں کی جلن

جس شخص کو آنکھوں میں جلن محسوس ہو رہی ہو وہ سرد پانی پر آیت وَفِيْهَا مَاتَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَ تَلَذُّ الْاَ عْيُنُ ۔(الزخرف۔۷۱) پڑھکر دم کریں پھر اس پانی سے آنکھیں دھوئیں یہ عمل نماز فجر سے پہلے ۴۰ روز تک کریں۔ ھوالشافی۔

## کان کا درد

جس شخص کے کان میں درد ہو آیت اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ۝ (الدھر۔۲) سات مرتبہ اور سورہ الفاتحہ ایک بار پڑھکر اس کے کان پر دم کریں یہ عمل عشاء نماز کے بعد سات روز تک کریں۔ ھوالشافی۔

## اونچا سننا

جس شخص کو بہرہ پن (اونچا سننا) کی پریشانی لاحق ہو آیت قٰلَ رَبِّیْ یَعْلَمُ الْقَوْلَ فِی السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (سورہ الانبیاء۔۴) ایک مرتبہ آیت یَاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا



تَوَلَّوْا عَنْهُ وَ اَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ (سورہ الانفال۔۲۰) سات مرتبہ پڑھکر اسکے دونوں کانوں پر دم کریں یہ عمل فجر نماز کے بعد ۲۳ دن تک کریں۔ ھوالشافی۔

## دماغ کی کمزوری

دماغ کی کمزوری ایک عام بیماری ہے۔ جس شخص کو ضعف دماغ کی شکایت ہے وہ آیت وَ كَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا وَّ صَرَّفْنَا فِيْهِ مِنَ الْوَعِيْدِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ اَوْ يُحْدِثُ لَهُمْ ذِكْرًا (طٰہٰ۔۱۱۳) ایک مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھا کرے اور ہر روز کم سے کم آدھے گھنٹے کی تلاوت کریں اور پر مذکور آیت پڑھنے کا عمل ۶۳ روز تک کریں مگر تلاوتِ یومیہ کو ہمیشہ کے لئے اپنا معمول بنائیں۔ ھوالشافی۔

## نکسیر

جس کو بار بار نکسیر آتی ہو آیت وَ قِيْلَ يٰاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَ يٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَ غِيْضَ الْمَآءُ وَ قُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَ قِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (ھود۔۴۴) سات مرتبہ پڑھکر اس کی ناک پر دم کریں۔ یہ عمل فجر نماز کے بعد ۷ دن تک کریں۔ ھوالشافی۔

## دانت کا درد

جس شخص کے دانت میں درد ہو وہ شہادت کی انگلی اس دانت پر رکھکر ایک مرتبہ سورہ الفاتحہ اور آیت لِکُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّ سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ۔ (الانعام۔۶۷)۔ایک مرتبہ پڑھیں

## زبان کی لکنت

جس شخص کی زبان میں لکنت ہو وہ فجر اور عشاء نماز کے بعد آیات رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ہ وَیَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ ہ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ ہ (طٰہٰ۔۲۷۔۲۵) سات مرتبہ پڑھیں یہ عمل ۱۱۴ روز تک کریں ۔ھوالشافی۔

## چہرے کے داغ دھبے

جس شخص کے چہرے پر داغ دھبے ہوں وہ آیت وَ اَمَّا الَّذِیْنَ ابْیَضَّتْ وُجُوْهُهُمْ فَفِیْ رَحْمَةِ اللّٰهِ (آل عمران۔۱۰۷) سات مرتبہ پڑھکر سرد پانی پر دم کریں اور اس پانی سے چہرہ دھوئے یہ عمل فجر نماز سے پہلے ۴۰ دن تک کریں۔ ہمیشہ وضو سرد پانی سے کریں وضو کے بعد تولیہ استعمال



نہ کرئیں اور کسی قسم کی کریم یا ٹیوب استعمال نہ کریں۔ھوالشافی۔

## گلے کا درد

جس شخص کے گلے میں درد ہو وہ ایک بار سورہ الفاتحہ اور آیت وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ ہ (محمد۔۱۵) سات مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں پھر نہار منہ پیے یہ عمل ۳ دن تک کریں۔ھوالشافی۔

## سینے کا درد

جس شخص کے سینے میں درد ہو اور بار بار یہ درد عود آتا ہو وہ آیت یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ لا وَهُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ (یونس۔۵۷) سات بار سورہ الفاتحہ ایک بار پڑھکر شہد خالص پر دم کر کے پھر نہار منہ نصف چمچ شہد ہر روز کھایں یہ عمل ۱۱۴ دن تک کریں۔ھوالشافی۔

## کھانسی

جس شخص کو بار بار کھانسی کی شکایت رہتی ہو وہ آیت وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ہ (الاعراف۔

۲۰۴) سات مرتبہ سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ پڑھکر شہد پر دم کر کے پھر ۲۳ روز تک نصف چمچ اس شہد سے نہار منہ کھایں۔ ھوالشافی۔

## دمہ

دمہ کے مریض کو چاہیے سات مرتبہ سورہ الفاتحہ اور سات سات مرتبہ آیات شفاء وَ یَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ (التوبۃ۔۱۴) یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْکُمْ مَّوْعِظَۃٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَ ھُدًی وَّ رَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ (یونس۔۵۷) یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِھَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ۔ (النحل۔۶۹) وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۔ (بنی اسرائیل۔۸۲) قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّ شِفَآءٌ۔ (حٰم السجدۃ۔۴۴) وَ اِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ ہ (الشعرآء۔۸۰) پڑھکر زیتون تیل پر دم کریں پھر صبح وشام اس تیل سے ایک ایک چمچ پیے یہ عمل ۱۱۴ دن تک کریں۔ ھوالشافی۔

## نمونیا

نمونیا کے مریض کو چاہیے سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ آیات شفا ایک ایک مرتبہ اور یہ آیت وَ اِنْ یَّمْسَسْکَ اللّٰہُ بِضُرٍّ فَلَا کَاشِفَ لَہٗٓ اِلَّا ھُوَ



ط وَ اِنْ یَّمْسَسْکَ بِخَیْرٍ فَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ہ (الانعام ۱۷) ایک مرتبہ پڑھکر تیل زیتون پر دم کر کے پھر اس تیل سے صبح وشام نہار منہ ایک چمچ پیے یہ عمل ۴۰ روز تک کریں۔ ھوالشافی۔

## پیٹ کی بیماری

جس شخص کو پیٹ درد ہو وہ سورہ الفاتحہ سات مرتبہ پڑھکر شہد پر دم کر کے پھر اس شہد سے صبح وشام ایک چمچ پانی کے ایک گلاس کے ساتھ یا بغیر پانی کے پیے یہ عمل ۲۳ دن تک کریں۔ ھوالشافی۔

## گردوں کی پتھری

جس شخص کے گردوں میں پتھری ہو وہ سورہ الم نشرح (سورہ نمبر ۹۴) سات مرتبہ اور سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ دم کیا ہوا پانی نہار منہ پیے یہ عمل ۲۳ دن تک کریں۔ جب پتھری کی وجہ سے تکلیف و درد محسوس ہو رہا ہو، اس جگہ پر سورہ الفاتحہ اور سورہ الم نشرح ایک ایک مرتبہ پڑھکر دم کرئیں۔ ھوالشافی۔

## سل ودق

سل ودق کے مریض کو چاہیے سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ آیت یَخْرُجُ

مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (النحل۔۶۹)
سات مرتبہ پڑھکر ہر صبح نہار منہ اس شہد سے ایک چمچ پانی کے ساتھ ملا کر پیے۔
ھوالشافی۔

## کمر درد

جس شخص کے کمر میں درد ہو اس کو چاہیے سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ
آیات شفاء ایک ایک مرتبہ پڑھکر تیل زیتون پر دم کر کے پھر درد کی جگہ پر اس
تیل کی ہلکی مالش کرایں۔ھوالشافی۔

## نامردی

جو مرد کسی کمزوری کے سبب بیوی کے ساتھ ہم بستری نہیں کر پا رہا ہو وہ آیت
فَلَمَّا تَغَشّٰهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ (الاعراف۔۱۸۹) سات مرتبہ
آیت اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ (النساء۔۳۴) سات مرتبہ پڑھکر کھجور پر دم
کریں کھجور عجوہ ہوں یا مدینہ کے ہوں تو بہت بہتر پھر صبح نہار منہ تین کھجور کھایں یہ عمل
۴۰ روز تک کریں۔ھوالشافی۔

## بواسیر

جس شخص کو بواسیر کی بیماری ہو وہ سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ آیات وَاِذْ يَرْفَعُ اِ



بْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ط رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط
اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ٥ رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ
ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ص وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ج اِنَّكَ
اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ٥ رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ
اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ط اِنَّكَ اَنْتَ
الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (سورہ البقرہ۔۱۲۹۔۱۲۷) ایک ایک مرتبہ پڑھکر انجیر پر دم
کریں پھر نہار منہ ایک انجیر کھائیں یہ عمل ۲۳ دن تک کریں۔ھوالشافی۔

## ناف ٹلنا

جس شخص کی ناف ٹل گئی ہو اسکی ناف پر پیر رکھکر سات مرتبہ آیت
ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ (البقرہ۔۱۷۸) پڑھیں۔
ھوالشافی

## قبض

جس شخص کو دائمی قبض کی شکایت ہے وہ آیت يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا
شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ۔ (النحل۔۶۹) پڑھکر پانی
پر دم کریں اور یہ پانی نہار منہ پیے یہ عمل ۴۰ روز تک کریں۔ھوالشافی۔

## پیشاب کا رُکنا

جب کسی شخص کا پیشاب رُک جائے وہ آیات فَفَتَحْنَا اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَّ فَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ (القمر۔۱۲) ایک بار پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ پانی پیے۔ ھوالشافی۔

## احتلام

جس شخص کو کثرت سے احتلام ہوتے ہوں اسکو چاہیے سونے سے پہلے سورہ الطارق (سورہ نمبر ۸۶) کی تلاوت جہرا کریں۔ فحش پروگرام دیکھنے اور سننے سے بھی پرہیز کریں۔ ھوالشافی۔

## کثرت حیض

جس عورت کو کثرت سے حیض آتا ہو وہ ایام حیض سے پہلے آیت وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِىْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِىْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِىَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِىِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (ھود۔۴۴) سات مرتبہ پڑھکر فجر نماز اور عصر نماز کے بعد پیٹ پر دم کریں۔ ھوالشافی۔



## فالج

فالج زدہ شخص کو چاہیے سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ آیت اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِىْ بِهٖ فِى النَّاسِ ۔ (الانعام۔۱۲۳) سات مرتبہ پڑھکر زیتون تیل پر دم کر کے پھر سونے سے پہلے اس تیل کی مالش جسم کے اس حصے پر کریں جو سن ہوا ہو یہ عمل ۱۱۴ دن تک کریں۔ ھوالشافی۔

## جوڑوں کا مرض

جو شخص جوڑوں کے مرض میں مبتلا ہے اسکو چاہیے سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ آیت بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ (الانبیاء۔۱۸) سات مرتبہ پڑھکر تیل زیتون پر دم کریں پھر اس تیل سے ان جوڑوں پر جن میں درد ہے ہلکی مالش کریں یہ عمل ۲۳ دن تک کریں۔ ھوالشافی۔

## جلد کی بیماری

جس شخص کو جلد کی بیماری لاحق ہوگئی ہو اسکو چاہیے آیات شفاء ایک ایک مرتبہ آیت وَمِنْ اٰيٰتِهٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافُ اَلْسِنَتِكُمْ وَاَلْوَانِكُمْ ۔ (الروم۔۲۲) سات مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے

پھر سونے سے پہلے وہ پانی متاثرہ جلد پر مل لیں یہ عمل ۷ دن یا ۲۳ دن تک کریں ھوالشافی۔

## ﴿پاؤں کا درد﴾

جس شخص کے پاؤں میں درد ہو اِسکو چاہیے ایک بار سورہ الفاتحہ اور آیت اُرْکُضْ بِرِجْلِکَ ج ھٰذَا مُغْتَسَلٌ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ ہ (ص۔۴۲) سات مرتبہ پڑھکر پاؤں پر دم کریں۔ یہ عمل ۷ دن تک کریں دم فجر کے بعد کرے۔ھوالشافی۔

## ﴿ورم﴾

جسم کے جس کسی عضو میں ورم ہو سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ اور آیت لا ترٰی فِیْھَا عِوَجاً وَّلَآ اَمْتاً ہ (طٰہٰ۔۱۰۷) سات مرتبہ پڑھکر فجر اور عشاء نماز کے بعد متورم عضو پر دم کریں۔ یہ عمل ۷ دن تک کریں۔ھوالشافی۔

## ﴿خارش﴾

جس شخص کے جسم میں خارش ہو وہ آیت بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم ہ فَکَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْماً ثُمَّ اَنْشَاْنٰہُ خَلْقاً ءَاٰخَرَ فَتَبَارَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ ہ (المومنون۔۱۴) ساتھ مرتبہ پڑھکر پانی پر دم



کریں پھر یہ پانی جسم کے ان حصوں پر مل لیں جہاں خارش ہے یہ عمل فجر نماز سے پہلے اور سونے سے پہلے ۷ دن تک کریں۔ھوالشافی۔

## ﴿پھوڑا پھنسی﴾

جسم کے جس حصے پر پھوڑا ہو پہلے اسکو چاک دے کر اس سے پیپ وغیرہ نکالیں پھر سورہ الفاتحہ ایک بار پڑھکر اس پر دم کریں اور زخم پر شہد کا لیپ لگائیں، یہ عمل ۷ دن تک کریں ایک سے زائد بار بھی اگر پھوڑے کو چاک دینا پڑے تو دیں تا کہ پیپ سب کی سب نکل جائے۔ھوالشافی۔

## ﴿سانپ کا ڈسنا﴾

جس شخص کو سانپ ڈسے فوراً اس جگہ کو چاک دے کر وہاں موجود خون نکالے اور سورہ الفاتحہ پڑھکر اس پر دم کریں۔ دم کرنے کا یہ عمل ایک دن میں ۳ یا ۷ مرتبہ کریں۔ھوالشافی۔

## ﴿بچھو کا ڈسنا﴾

جس شخص کو بچھو کاٹے وہ پانی میں نمک ملائے اور پانی اس جگہ پر ڈالے اور ساتھ ساتھ الفلق اور النّاس پڑھتا رہے سات مرتبہ الفلق اور النّاس پڑھنے کے بعد جس جگہ بچھو نے کاٹا ہو پر دم کریں۔ھوالشافی۔

## ﴿برص﴾ سفید داغ

برص کی بیماری میں مبتلا شخص کو چاہیے وہ سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ آیت وَ ا
ضْمُمْ یَدَ کَ اِلیٰ جَنَا حِکَ تَخْرُجْ بَیْضَآ ءَ مِنْ غَیْرِ سُوْ ءٍ اٰیَةً
اُخْرٰی ہ (طٰہٰ۔۲۲) سات مرتبہ پڑھکر جسم کے برص والے حصے پر فجر نماز اور
عشاء نماز کے بعد دم کریں۔یہ عمل ۴۰ دن تک کریں۔ھوالشافی۔

## ﴿نیند نہ آنا﴾

جس شخص کو نیند نہ آتی ہو وہ عشاء نماز کے بعد فوراً سونے کی کوشش
کرے سونے سے پہلے آیت وَ مِنْ اٰیٰتِہٖ مَنَا مُکُمْ بِا لَّیْلِ (الروم۔۲۳)
یا آیت وَ ھُوَ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الَّیْلَ لِبَاساً وَّ النَّوْ مَ سُبَاتاً ۔ (الفرقان
۔۴۷) یا آیت اِذْ یُغَشِّیْکُمُ النُّعَا سَ اَمَنَةً مِّنْہُ ۔ (الانفال۔۱۱) یا آیت
وَجَعَلْنَا نَوْ مَکُمْ سُبَا تاً (النبا۔۹) سات مرتبہ پڑھیں بہتر ہے یہ آیات
بستر میں لیٹنے کے بعد آنکھیں بند کر کے پڑھی جائیں اگر اوپر مذکور آیت ایک
ایک بار پڑھی جائے تو بھی ٹھیک ہے۔ھوالشافی



## ﴿نسیان﴾

جس شخص کا حافظہ کمزور ہو اِسکو چاہیے یہ آیت قَا لُوْ ا سُبْحٰنَکَ
لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ (البقرہ۔۳۲)
سات مرتبہ آیت سَنُقْرِ ئُکَ فَلَا تَنْسٰی (الاعلیٰ۔۶) سات مرتبہ پڑھکر
ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھوں کو سر پر پھیر لیں یہ عمل فجر اور عشاء نماز کے بعد ۴۰ دن
تک کریں۔ھوالشافی۔

## ﴿ذیابیطس﴾ Sugar

ذیابیطس کے مریض کو چاہیے ہر روز نہار منہ پانی کے ایک گلاس پر
سورہ الفاتحہ اور آیت وَ ھُوَ الَّذِیْ مَرَ جَ الْبَحْرَیْنِ ھٰذَا عَذْ بٌ فُرَا تٌ
وَّھٰذَا مِلْحٌ اُجَا جٌ وَ جَعَلَ بَیْنَھُمَا بَر زَخاً وَّ حِجْراً مَّحْجُوْراً (
الفرقان ۔۵۳) ایک ایک مرتبہ پڑھکر دم کر کے اسکو پیے یہ عمل ۱۱۴ دن تک
کریں۔ھوالشافی

## ﴿بلڈ پریشر کا زیادہ ہونا﴾

جس شخص کو بلڈ پریشر زیادہ ہونے کی شکایت رہتی ہے۔آب زم زم

یا پھر سادہ پانی پر سورہ الفاتحہ ایک مرتبہ اور آیت وَ جَعَلْنَا فِی الْاَرْضِ رَوَاسِیَ اَنْ تَمِیْدَ بِهِمْ وَ جَعَلْنَا فِیْهَا فِجَاجاً سُبُلاً لَّعَلَّهُمْ یَهْتَدُوْنَ (الانبیاء۔۳۱) سات مرتبہ پڑھکر دم کریں اور یہ پانی نہار منہ پیے۔ پانی پینے کے بعد چہل قدمی کرتے ہوئے ۴۰ مرتبہ سورہ الفاتحہ کی تلاوت کریں یہ عمل عمر بھر کی جائے۔ ھوالشافی۔

## ﴿بلڈ پریشر کا کم ہونا﴾

جس شخص کا بلڈ پریشر کم ہوتا ہو اِسکو چاہیے پانی کے ایک گلاس میں چٹکی بھر نمک ڈالے پھر اس پانی پر سورہ الفاتحہ ایک بار آیت اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ یُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّهَارِ وَ یُوْلِجُ النَّهَارَ فِی الَّیْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ کُلٌّ یَّجْرِیْٓ اِلٰٓی اَجَلٍ مُّسَمًّی وَّ اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْلَمُوْنَ خَبِیْرٌ ٥ (لقمان۔۲۹) ایک بار پڑھکر دم کر کے اس کو نہار منہ پیے یہ عمل اگر زم زم یا بارش کے پانی پر کیا جائے تو بہت بہتر یہ عمل عمر بھر کی جائے۔ ھوالشافی۔

## ﴿بھوک نہ لگنا﴾

جس شخص کو بھوک نہ لگتی ہو اِسکو فجر نماز اور عشاء نماز سے پہلے پانی کے ایک گلاس میں چٹکی بھر نمک ڈال کر اس پر یہ آیت ذَالِکَ بِاَنَّهُمْ لَا



یُصِیْبُهُمْ ظَمَاٌ وَّ لَا نَصَبٌ وَّ لَا مَخْمَصَةٌ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَلَا یَطَئُوْنَ مَوْطِئًا۔ (التوبہ۔۱۲۰) ایک مرتبہ پڑھکر دم کر کے اسکو پیے یہ عمل ۷ روز تک کریں۔ ھوالشافی۔

## ﴿دِل کی گھبراہٹ﴾

جس شخص کا دل بار بار گھبراہٹ محسوس کرتا ہو اِسکو چاہیے ہر فرض نماز کے بعد ایک بار درودِ ابراہیم پڑھکر اِن آیات کو ایک ایک بار پڑھکر ہاتھوں پر دم کریں پھر ہاتھ دِل پر پھیر لیں۔ آیات۔ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْ وَ تَطْمَئِنَّ قُلُوْبُهُمْ بِذِکْرِ اللّٰهِ ط اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ٥ (الرعد۔۲۸) وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰی وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُکُمْ ط (الانفال۔۱۰) یہ عمل ۴۰ روز تک کریں۔ ھوالشافی۔

## ﴿ڈپریشن﴾

ڈپریشن میں مبتلا شخص کو چاہیے فجر نماز کے بعد سو مرتبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه پڑھکر ایک مرتبہ آیات اَلَا اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ٥ (یونس۔۲٦) پڑھے اور عشاء کے بعد سو مرتبہ درودِ

ابراہیم پڑھکر ایک مرتبہ یہی آیت پڑھے یہ عمل ۱۱۴ دن تک کریں اگر عمر بھر جاری رکھیں تو بہتر۔ھوالشافی۔

## رات کے وقت بچے ڈرتے اور روتے ہوں

جو بچے رات کو ڈرتے اور روتے ہوں انکو بستر میں لٹاتے وقت یہ تعوذ۔ اُعِیْذُ کُما (ایک لڑکا ہو تو کَ لڑکی ہو تو کِ) بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّ مِنْ کُلِّ عَیْنٍ لَّامَّةٍ (بخاری) پڑھیں ایک بار آیت الکرسی بھی پڑھیں۔ھوالشافی۔

## نیند میں پیشاب نکلنا

جس شخص کو نیند میں پیشاب نکلتا ہو اِس کو چاہیے سونے سے پہلے سورہ الطارق کی تِلاوت کرے۔اگر بچہ ہے تو اس پر اس سورہ کا دم کریں اور یہ آیت سونے سے پہلے پڑھیں بچہ پر سورہ الطارق کے ساتھ اس آیت کا بھی دم کیا جائے۔ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَکُمْ مَّا فِی الْاَرْضِ وَ الْفُلْکَ تَجْرِیْ فِی الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ ط وَ یُمْسِکُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَی الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ . (الحج۔۶۵)۔ھوالشافی۔



## بانجھ پن

جس عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو وہ فجر نماز اور عشاء نماز کے بعد آیات۔ وَ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِیْنٍ ۝ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِیْ قَرَارٍ مَّکِیْنٍ ۝ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَکَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ق ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ط فَتَبٰرَکَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ (المومنون۱۴۔۱۲) سات بار پڑھکر اپنے پیٹ پر دم کرے۔یہ عمل حمل رہ جانے تک کریں۔اور یہ آیت لِلّٰهِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ ط یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّکُوْرَ ۝ اَوْ یُزَوِّجُهُمْ ذُکْرَانًا وَّ اِنَاثًا (الشوریٰ۔۵۰۔۴۹) سات بار پڑھکر کھجور (مدینہ منورہ کے ہوں) پر دم کریں اور ہر روز ایک یا دو کھجور سونے سے پہلے کھایں بہتر ہے ۴۰ روز مسلسل یہ کھجور کھائیں (ایام حیض کو چھوڑ کر) ان ۴۰ روز میں میاں مسلسل ہمبستری کرے۔ شوہر کو چاہیے ہر فرض نماز کے سجدہ میں بعد از تسبیح یہ دُعا ۳ بار کرے۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ۝ (الانبیاء۔۸۹) اس دوران صدقہ خیرات دل کھول کر کریں۔ھوالشافی۔

## حفاظت حمل

جس عورت کو حمل گر جانے کا اندیشہ ہو اِس کو چاہیے یہ آیات اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ہ (الرعد۔۸) اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ط وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَکَھُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ ط اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْماً غَفُوْراً ہ (فاطر۔۴۱) فَجَعَلْنٰہُ فِیْ قَرَارٍ مَّکِیْنٍ ہ اِلٰی قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ہ (المرسلت۔۲۲۔۲۱) ایک ایک مرتبہ پڑھکر فجر نماز اور عشاء نماز کے بعد پیٹ پر دم کریں۔ اسکے علاوہ ہر روز سورہ مریم کی ایک بار دن میں کسی بھی وقت تلاوت کریں یہ دونوں عمل ۱۲۰ دن یا پورے ۹ ماہ تک کریں۔ اس دوران صدقہ خیرات بھی دِل کھول کر کریں۔ اور عورت ہر روز ایک یا دو کھجور کھائیں نہار منہ جن پر سورہ مریم پڑھکر دم کیا گیا ہو۔ ھوالشافی۔

## بچہ جننے کے وقت کی سختی

جو حاملہ بچہ جننے کے وقت بے حد سختی محسوس کر رہی ہو چاہیے اس کو پانی کا ایک گلاس پلایا جائے جس پر یہ آیات وَاللّٰہُ اَخْرَجَکُمْ مِّنْ بُطُوْنِ اُمَّھٰتِکُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ شَیْئًا وَّجَعَلَ لَکُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَ



ۃَ لَعَلَّکُمْ تَشْکُرُوْنَ ہ (النحل۔۷۸) وَاللّٰہُ خَلَقَکُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَۃٍ ثُمَّ جَعَلَکُمْ اَزْوَاجاً ط وَمَا تَحْمِلُ مِنْ اُنْثٰی وَلَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلْمِہٖ (فاطر۔۱۱) پڑھکر دم کیا جائے۔ ھوالشافی۔

## عورت کے دودھ میں کمی

جس عورت کے دودھ میں کمی ہوتی ہو وہ یہ آیات وَاَوْحَیْنَآ اِلٰٓی اُمِّ مُوْسٰٓی اَنْ اَرْضِعِیْہِ (القصص۔۷) وَالْوَالِدٰتُ یُرْضِعْنَ اَوْلَادَھُنَّ حَوْلَیْنِ کَامِلَیْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ یُّتِمَّ الرَّضَاعَۃَ (البقرہ۔۲۳۳) ایک ایک مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ پانی صبح اور شام ایک ایک گلاس پیے۔ بچے کو دودھ دیتے وقت بسم اللہ پڑھیں اور دودھ پلانے کے بعد الحمد للہ پڑھیں۔ ھوالشافی۔

## بچہ کا دودھ نہ پینا

جب بچہ دودھ نہ پی رہا ہو تو آیت وَوَصَّیْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَیْہِ ج حَمَلَتْہُ اُمُّہٗ وَھْناً عَلٰی وَھْنٍ وَّفِصٰلُہٗ فِیْ عَامَیْنِ اَنِ اشْکُرْلِیْ وَلِوَالِدَیْکَ اِلَیَّ الْمَصِیْرُ (لقمٰن۔۱۴) پڑھکر پانی پر دم کریں پھر اس کو دودھ پلانے سے پہلے پانی کے چند قطرے پلائیں۔ عورت بچہ کو دودھ پلانے

سے پہلے اپنے پستانوں پر ذرہ بھر شہد مل لیں اور بسم اللہ پڑھکر بچے کو دودھ پلائیں۔ھوالشافی۔

## کئی امراض میں مبتلا شخص

جو شخص کئی طرح کی بیماریوں میں مبتلا ہو اِسکو چاہیے کہ شہد خالص پر ایک بار سورہ الفاتحہ ایک ایک بار آیاتِ شفاء پڑھکر دم کریں نہار منہ اس شہد سے ایک چمچ شہد ایک گلاس پانی میں ملا کر پیے، ہر فجر اور عصر نماز کے بعد ایک بار درودِ ابراہیم اور سات بار یہ آیات وَ اَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗۤ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۚ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ فَكَشَفْنَا مَا بِهٖ مِنْ ضُرٍّ وَّ اٰتَیْنٰهُ اَهْلَهٗ وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا وَذِكْرٰى لِلْعٰبِدِیْنَ (الانبیاء۔۸۴۔۸۳) پڑھکر ہاتھوں پر دم کریں پھر ہاتھوں کو سارے بدن پر پھیر لیں۔صدقہ خیرات دِل کھول کر کریں۔ھوالشافی۔

## مریض دوائی کھاتے اور پیتے وقت کیا کرے

مریض جب دوائی کھانا اور پینا چاہے وہ دائیں ہاتھ سے دوائی کھائے پیے بسم اللہ ھوالشافی پڑھکر کھائے پیے اور کھانے کے بعد یہ آیت۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ (الشعرآء۔۸۰) پڑھے۔ھوالشافی۔



## سحر

سحر زدہ شخص کو چاہیے نمازوں کی ہر صورت میں پابندی کریں۔ ہر فرض نماز کے بعد ایک بار آیت الکرسی (البقرہ۔۲۵۵) ایک ایک بار سورہ الفلق اور سورہ النّاس پڑھکر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے پھر دونوں ہاتھوں کو سارے بدن پر پھیر لیں۔ پانی پر آیت الکرسی ایک بار سورہ الکافرون، سورہ الاخلاص، سورہ الفلق، سورہ النّاس ایک ایک مرتبہ آیات۔ وَاَوْحَیْنَاۤ اِلٰی مُوْسٰۤی اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ فَاِذَا هِیَ تَلْقَفُ مَا یَاْفِكُوْنَ ۚ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۚ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِیْنَ ۚ (الاعراف۔۱۱۹،۱۱۷) وَقَالَ فِرْعَوْنُ ائْتُوْنِیْ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِیْمٍ ۚ فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰۤی اَلْقُوْا مَاۤ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ۚ فَلَمَّاۤ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ۚ وَیُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۚ (یونس۸۲۔۷۹) قَالُوْا یٰمُوْسٰۤی اِمَّاۤ اَنْ تُلْقِیَ وَاِمَّاۤ اَنْ نَّكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَلْقٰی ۚ قَالَ بَلْ اَلْقُوْا ج فَاِذَا حِبَالُهُمْ

وَعَصِيُّهُم يُخَيَّلُ اِلَيهِ مِنْ سِحْرِهِمْ اَنَّهَا تَسْعٰى ٥ فَاَوْجَسَ فِيْ نَفْسِهٖ خِيْفَةً مُّوْسٰى ٥ قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى ٥ وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ط اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ط وَلَا يُفْلِحُ السّٰاحِرُ حَيْثُ اَتٰى (طٰهٰ ۔ ٦٩، ٦٥) فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ٥ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ٥ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ٥ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (الاعراف ۱۲۱ ۔ ۱۱۸) ایک ایک مرتبہ پڑھکر دم کر کے پھر اس پانی سے نہار منہ سحر زدہ شخص کو ۷ روز تک ایک ایک گلاس پلایا جائے ۔ یہی آیات پڑھکر اتنے پانی پر دم کریں جو نہانے کے لئے کافی ہو پھر سحر زدہ کو اس پانی سے غسل کرائے ۔ اتوار کے دن سورج نکلنے سے پہلے ننگے پیر سحر زدہ زمین پر کھڑا ہو جائے اور سات مرتبہ سورہ الفلق سورہ النّاس پڑھیں ۔ اول و آخر ایک مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھیں پھر اپنے دونوں پیروں کی مٹی یعنی پاؤں کے نیچے والی مٹی اکھیڑ کر (کم سے کم دو مٹھی) آگ کی انگیٹھی میں ڈال دیں یہ عمل بھی سورج نکلنے سے پہلے مکمل کیا جائے ۔ دکان یا مکان کی اچھی طرح صفائی کرے اگر نامعلوم و مشکوک چیز نظر آئے اسکو کسی متقی عالم کے پاس لیجائیں ۔ سحر ختم کرنے کے یہ سارے اعمال رازداری سے کریں ۔ ھو الشافی ۔



## ﴿جن﴾

جس انسان کو جن چمٹ جائے خواہ کلی ، جزوی ، دائمی طور ہو یا مس طائف کے طور اسکو اکثر دورے پڑتے ہیں اس پر غشی طاری ہوتی ہے ۔ جب بھی جن زدہ پر دورہ پڑ جائے یا وہ بے ہوش ہو جائے اسکے کان میں اذان دی جائے اور یہ آیات ۔ سورہ الفاتحہ ، آیت الکرسی ، اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ قف يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِهٖ ط اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (الاعراف : ۵۴) قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ٥ يَّهْدِيْ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ٥ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ٥ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ٥ (الجن ۔ ۴ ۔ ۱) ایک ایک مرتبہ پڑھکر جن زدہ پر دم کیا جائے ۔ شہد خالص پر سورہ الجن پڑھکر دم کیا جائے اور پھر اس شہد سے جن زدہ کو نہار منہ ایک چمچ کھلائیں یہ عمل ۴۰ روز تک کریں ۔ آیات مذکورہ پڑھکر یا جن مریض کو چھوڑ کر چلا جائے گا یا پھر گفتگو

بزبان مریض شروع کرے گا موخر الذکر صورت میں اس کو اللہ کا خوف دلا کر چلے جانے کے لئے کہا جائے۔ مریض صفائی کا خاص خیال رکھے اور خوشبو بھی استعمال کریں۔ نماز کی ہر صورت میں پابندی کریں۔ مغرب نماز کے بعد سورہ الجن اور سورہ المزمل کی تلاوت کریں۔ خواتین مریض پردے کا پورا پورا اہتمام کریں۔ ھوالشافی۔

## ﴿نظر﴾

نظر لگنے کی دو اقسام ہیں۔ ا۔ انسانی نظر لگ جانا ۲۔ جن کی نظر لگ جانا نظر زدہ کو چاہیے پانچ وقت کی نماز کی سختی کے ساتھ پابندی کریں۔ ہر فرض نماز کے بعد سورہ الفلق اور سورہ النّاس پڑھکر ہاتھوں پر دم کرے اور ہاتھوں کو سارے بدن پر پھیر لیں۔ فجر اور عصر نماز کے بعد سات سات مرتبہ سورہ الفلق اور سورہ النّاس کی تلاوت کریں اور یہ دعائیں بِاسمِ اللّٰہ ارقیک من کل داءٍ یؤ زیک ومن شر کل نفسٍ او عین حاسدٍ اللّٰہ یشفیک باسم اللّٰہ ار قیک . اعوذ بکلمات اللّٰہ التامۃٍ من کل شیطانٍ وھامّۃٍ ومن کلّ عین لا مّۃ ۔ (مسلم۔ بخاری) پڑھے۔

اگر نظر لگانے والے کا پتہ چلے تو اسے غسل کرنے کے لئے کہا جائے۔



جب وہ غسل کرے تو وہ پانی لیا جائے اور نظر زدہ انسان کے سر پر ڈالا جائے۔ ھوالشافی۔

نوٹ:۔ سحر زدہ، جن زدہ اور نظر زدہ مریضوں کا علاج اوپر مذکور آیات سے کیا جاتا ہے۔ مگر عموماً دیکھا گیا ہے مریض کے اہل خانہ خود اسطرح کے مریضوں کا علاج کرنے سے گھبراتے ہیں بالخصوص جب جن زدگی کا معاملہ ہو۔ ان امراض کی تشخیص بھی ایک مشکل کام ہے، اگر چہ اس طرح کے امراض کی کئی علامتیں ہیں تاہم ان کو پہچاننا عام انسان کے لئے ممکن نہیں ہے۔ اس لئے بہتر یہی ہے کہ ایسے مریضوں کو ایسے متقی عالم دین کے پاس لیجایا جائے جو اس طرح کے مریضوں کا علاج قرآن مجید اور احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے کرنے کا تجربہ رکھتا ہو۔

## ﴿گھر میں جنوں کی رہائش﴾

بعض اوقات جن گھروں میں رہائش اختیار کرتے ہیں، جسکی وجہ سے اہل خانہ کو طرح طرح کی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ جب یہ شک ہو یا یقین ہو کہ گھر میں جن رہائش اختیار کر چکے ہیں تو ان کو گھر سے بھگانے کے لئے اہل خانہ میں سے کوئی فرد سورہ بقرہ (مکمل) کی تلاوت جہراً تلاوت کرے

فجر اور عشاء نماز سے پہلے ہر کمرے میں اذان دی جائے۔ مغرب نماز سے پہلے پہلے دروازوں کو بسم اللہ پڑھکر بند کریں۔ شام کا کھانا کھانے کے بعد برتن شام کو ہی دھوئیں ان کو بغیر دھوئے رات کے لئے نہ چھوڑیں۔ کھانا کھانے سے پہلے جہراً بسم اللہ پڑھیں۔ گھر میں صفائی کا خاص خیال رکھیں۔ ھوالوکیل۔

## ﴿وسوسہ شیطانی﴾

جس شخص کو کثرت سے شیطانی وسوسات آتے ہوں اسکو چاہیے کثرت سے لا الٰہ الاّ اللہ پڑھے، کثرت سے سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھے اور ظہر اور عصر نماز کے بعد آیت رَبِّ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُبِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ (المومنون۔۹۸۔۹۷) سات مرتبہ پڑھکر سینے پر دم کریں۔ ھوالوکیل۔

## ﴿گمراہی کا خطرہ﴾

اس پرآشوب دور میں جہاں چاروں طرف گمراہیاں پھیلی ہوئی ہیں، مسلمانوں کو دین اسلام سے متنفر کرنے کے لئے کئی طرح کے گمراہ کن نظریات وافکار کی تبلیغ کی جاتی ہے جس مسلمان کو ان گمراہ کن نظریات وافکار کا سامنا ہو اس کو چاہیے شریعت کی پابندی سختی کے ساتھ کریں ہر نماز کے بعد یہ آیات قُلْ



اِنَّنِیْ ھَدٰنِیْ رَبِّیْٓ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ج دِیْنًا قِیَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰھِیْمَ حَنِیْفًا ج وَمَا کَانَ مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ٥ (الانعام۔۱۶۲) وَھٰذَا صِرَاطُ رَبِّکَ مُسْتَقِیْمًا قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰیٰتِ لِقَوْمٍ یَّذَّکَّرُوْنَ (الانعام: ۱۲۷) اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ (الفاتحہ۔۵) ایک ایک مرتبہ پڑھے۔ اور کسی زاہد عالم دین جو قدیم و جدید نظریاتی وفکری گمراہیوں سے آشنا ہو کی صحبت اختیار کریں۔ اور کثرت سے یہ دعا: رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَةً ج اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ (آل عمران:۸) کریں۔ ھوالہادی۔

## ﴿دین میں شکوک﴾

جو شخص کسی بھی طرح دین کے بارے میں شکوک وشبہات میں مبتلا ہو جائے اسکو چاہیے فجر اور عشاء نماز کے بعد اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھا کریں اور ان آیات فَاِنْ کُنْتَ فِیْ شَکٍّ مِّمَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَیْکَ فَسْئَلِ الَّذِیْنَ یَقْرَءُوْنَ الْکِتٰبَ مِنْ قَبْلِکَ ج لَقَدْ جَآءَکَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّکَ فَلَا تَکُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِیْنَ ٥ (یونس۔۹۴) بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ الٓمّٓ ٥

ذَالِکَ الْکِتٰبُ لَا رَیْبَ ج فِیْہِ ھُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ ہ اَلَّذِیْنَ یُؤْ مِنُوْنَ بِالْغَیْبِ وَیُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوۃَ وَ مِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْ نَ ہ وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْکَ وَمَا اُنْزِ لَ مِنْ قَبْلِکَ ج وَ بِالْاٰ خِرَ ۃِ ھُمْ یُوْ قِنُوْنَ ہ اُو لٰٓئِکَ عَلٰی ھُدًی مِّنْ رَّ بِّھِمْ وَاُو لٰٓئِکَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ہ (البقرہ۔۵۔۱) کی فجر اور مغرب نماز کے بعد ۳ مرتبہ تلاوت کریں اور کسی زاہد عالم دین کی صحبت اختیار کریں۔ھوالوکیل۔

## قساوت قلبی

قساوت قلبی ایک عام بیماری ہے اگر چہ اکثر لوگ اس سے بے خبر رہتے ہیں اسکی چند علامتیں یہ ہیں:۔انسان کے ہاتھ اللہ کے حضور دعا کے لئے نہ اُٹھتے ہوں۔احوال قیامت وحشر پڑھکر یا سن کر اسکی آنکھیں آبدیدہ نہ ہوں، بیواؤں، یتیموں اور مسکینوں کی اعانت کرنے پر اسکی طبیعت آمادہ نہ ہو۔اس بیماری میں مبتلا شخص کو چاہیے یہ آیات یٰیَحْیٰی خُذِ الْکِتٰبَ بِقُوَّۃٍ ط وَ اٰتَیْنٰہُ الْحُکْمَ صَبِیًّا ہ وَّ حَنَا نًا مِّنْ لَّدُنَّا وَ زَ کٰوۃً ط وَ کَا نَ تَقِیًّا ہ وَّ بَرًّا بِوَ الِدَیْہِ وَلَمْ یَکُنْ جَبَّاراً عَصِیًّا ہ (مریم۔۱۴۔۱۲)اِنَّمَا الْمُؤْ مِنُوْ نَ الَّذِیْنَ اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتْ قُلُوْ بُھُمْ وَ اِ ذَا تُلِیَتْ عَلَیْھِمْ اٰیٰتُہٗ



زَادَتْھُمْ اِیْمَا نًا وَّ عَلٰی رَ بِّھِمْ یَتَوَ کَّلُوْ نَ ہ (الانفال۔۲) اِنَّ اِبْرٰ ھِیْمَ لَحَلِیْمٌ اَوَّاہٌ مُّنِیْبٌ ہ (ھود۔۷۵) فجر اور عصر نماز کے بعد جہراً پڑھیں۔ ہفتے میں کم سے کم ایک بار آدھا گھنٹہ قبرستان میں بیٹھے۔ ہفتے میں دو یا تین بار چھوٹے یتیم بچوں کو گود میں اُٹھا کر ان کا بوسہ لے، ان کے سر پر ہاتھ پھیر لیں۔ ھوالرحیم۔

## غیبت

جو شخص لوگوں کی غیبت جو کبیرہ گناہ ہے کرنے کا عادی ہو اور چاہتا ہو اس گناہ سے بچے۔اس کو چاہیے ایسے لوگوں سے ملنا جلنا بند کرے جو لوگوں کی غیبت کرنے کے عادی ہوں۔ جب کبھی بھی غیبت کا ارتکاب ہو فوراً اس شخص جسکی غیبت کی ہو سے مل کر اس سے معافی مانگ لیں، ایک بار کی غیبت پر ایک نفلی روزہ رکھے۔اور یہ آیت یٰٓاَ یُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْ اجْتَنِبُوْ ا کَثِیْراً مِّنَ الظَّنِّ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَ لَا یَغْتَبْ بَّعْضُکُمْ بَعْضاً ط اَیُحِبُّ اَحَدُکُمْ اَنْ یَّاْ کُلَ لَحْمَ اَخِیْہِ مَیْتاً فَکَرِ ھْتُمُوْہُ ط وَ اتَّقُوْ اللّٰہَ ط اِنَّ اللّٰہَ تَوَّابٌ رَّحِیْمٌ ہ (الحجرات۔۱۲) فجر نماز اور عصر نماز کے بعد ۳ مرتبہ جہراً پڑھیں اسکا ترجمہ بھی جہراً پڑھیں یہ عمل ۱۱۴ دنوں تک مسلسل کریں۔ھوالغفور۔

## کینہ و بغض

جو شخص کینہ پرور طبیعت رکھتا ہے اس کو چاہیے پانچ وقت نماز کی پابندی سختی کے ساتھ کرے، یہ آیات وَنَزَعْنَا مَا فِی صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ج وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هَدٰنَا لِهٰذَا وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِیَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰنَا اللّٰهُ ج لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ط وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ (الاعراف۔۴۳) وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰی سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِیْنَ ۝ (الحجر۔۴۷) پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ پانی نہار منہ پیے یہ عمل ۲۳ دن تک مسلسل کریں۔ اگر کچھ خاص لوگوں کے متعلق دِل میں کینہ اور بغض ہے پھر پانی پیتے وقت ان کا تصور کریں۔ اور جب بھی ان کے ساتھ ملاقات ہو اِن کو سلام کرنے میں پہل کریں۔ ھوالشافی۔

## حبِ دنیا

جو شخص حُب دنیا جیسی مہلک بیماری میں مبتلا ہو اور چاہتا ہو اِس بیماری سے جو دین و ایمان تباہ و برباد کرنے والی ہے سے شفاء پائے اس کو چاہیے نماز کی سختی کے ساتھ پابندی کریں اگر صاحب نصاب ہے تو زکوٰۃ ادا کرے۔ دِل



کھول کر صدقہ خیرات کرے۔ دنیا داری میں جو اِس سے کم تر ہوں ان پر نظر رکھے۔ بیت الخلاء میں پاخانے پر یہ سوچ کر نظر ڈالیں کہ یہ ان عمدہ اور لذیذ غذاؤں کا انجام ہے جو پانچ چھ گھنٹے پہلے میں نے کھائی تھیں۔ ہر ظہر اور عصر نماز کے بعد سو مرتبہ آیت مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ (نحل۔۹۶) پڑھیں۔ ان آیات زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ط ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ۝ (آل عمران۔۱۴) اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِی الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ (التوبہ۔۳۸) اَلَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَهْوًا وَّلَعِبًا وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا فَالْيَوْمَ نَنْسٰهُمْ كَمَا نَسُوْا لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا وَمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ (الاعراف۔۵۱) کی تلاوت ۳ مرتبہ ہر ظہر و عصر نماز کے بعد کریں یہ عمل ۴۰ روز تک کریں۔ کسی زاہد عالم دین کی صحبت اختیار کریں بہت بہتر رہے گا۔ ھوالمالک۔

## جھوٹ بولنے کی عادت

جس شخص کو جھوٹ بولنے کی عادت ہو اور چاہتا ہو یہ عادت اسکی ختم

ہواسکو چاہیے ہر روز سورہ ھود سورہ المرسلات اور سورہ النباء کی تلاوت فجر نماز کے بعد کریں۔ ظہر اور عصر نماز کے بعد سو سو مرتبہ وَ کُوْنُوْ مَعَ الصّٰدِقِیْنَ ( التوبہ۔ ۱۱۹) پڑھیں۔ ہر جھوٹ پر دو رکعت نفل نماز پڑھیں۔ نماز عشاء کے بعد یہ یاد کرے دن میں آج کتنی بار جھوٹ بولا ہے اسی حساب سے نفل نماز پڑھیں۔ یہ عمل ۱۱۴ روز تک مسلسل کریں۔ ھوالہادی۔

## ﴿غصہ﴾

جس شخص کو بات بات پر غصہ آتا ہو اور اپنی اس تند طبیعت کی اصلاح کرنا چاہتا ہو۔ اس کو چاہیے غصہ کے وقت اعوذ باللّٰہ من الشیطان الرّجیم پڑھے، سرد پانی سے وضو کریں ۔ جس جگہ اور مجلس میں غصہ آئے اس سے اُٹھکر چلا جائے یہ سوچ کر کہ سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی غصہ نہیں آتا تھا اور غصہ نہ کرنا آپ ؐ کی سنّت ہے۔ یہ آیات اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَ الْکَاظِمِیْنَ الْغَیْظَ وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ ط وَ اللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ ( آل عمران۔۱۳۴) خُذِ الْعَفْوَ وَ اْمُرْ بِالْعُرْفِ وَ اَعْرِضْ عَنِ الْجٰھِلِیْنَ ہ (الاعراف۔۱۹۹) سات سات مرتبہ اور درودِ ابراہیم ایک مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ پانی نہار منہ پیے یہ عمل ۶۳ روز



تک مسلسل کریں۔ گھر کے جو ادنیٰ کام ہیں مثلاً بیتُ الخلاء کی صفائی، جوتوں کی پالش وغیرہ خود کیا کریں۔ ھوالشافی۔

## ﴿بدنگاہی﴾

بدنگاہی کی بیماری بہت عام بیماری ہے آج کل عام وخاص اس بیماری میں مبتلا ہیں، جو شخص اس بیماری سے شفاء حاصل کرنا چاہتا ہے اس کو چاہیے غیر محرم خواتین کی طرف دیکھنے سے سختی کے ساتھ پرہیز کریں ۔ جب بھی کسی غیر محرم پر نظر پڑے اس کی عمر کے مطابق دل میں اپنی ماں، بہن اور بیٹی کا خیال کرے۔ ہر نماز کے بعد یہ آیات جہراً پڑھیں۔ قُلْ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ یَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِھِمْ وَ یَحْفَظُوْا فُرُوْجَھُمْ ط ذٰلِکَ اَزْکٰی لَھُمْ ط اِنَّ اللّٰہَ خَبِیْرٌ بِمَا یَصْنَعُوْنَ ہ وَ قُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ یَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِھِنَّ وَ یَحْفَظْنَ فُرُوْجَھُنَّ وَ لَا یُبْدِیْنَ زِیْنَتَھُنَّ ۔(النور۔۳۱۔۳۰) یَعْلَمُ خَآئِنَۃَ الْاَعْیُنِ وَ مَا تُخْفِی الصُّدُوْر (المومن۔۱۹) جہراً پڑھیں اور اسکا ترجمہ بھی جہراً پڑھیں، فحش پروگرام دیکھیں نہ سنیں مخلوط مجلسوں میں نہ جائیں۔ ہمیشہ ذکر لا اِلٰہ الا اللّٰہ کریں۔ جب بھی کوئی خاتون اقوال واحوال سے اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کرے اعوذ باللہ من الشیطان الرّجیم پڑھکر اس جگہ کو چھوڑ دیں۔ ھوالحفیظ۔

## بخل

جس شخص کی طبیعت میں بخل ہو اور چاہتا ہو اسکی یہ ذمیمہ عادت ختم ہو اسکو چاہیے جب بھی کوئی جنازہ دیکھے اس میں شرکت کریں اور ہفتے میں ایک دو بار اسپتال میں قریب المرگ مریضوں کی عیادت کریں ۔ اور فجر اور عشاء نماز کے بعد ان آیات ۔ وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُولَةً إِلَىٰ عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُومًا مَّحْسُورًا ○ (بنی اسرائیل ۔۲۹) وَأَنفِقُوا مِن مَّا رَزَقْنَاكُم مِّن قَبْلِ أَن يَأْتِيَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ فَيَقُولَ رَبِّ لَوْلَا أَخَّرْتَنِي إِلَىٰ أَجَلٍ قَرِيبٍ فَأَصَّدَّقَ وَأَكُن مِّنَ الصَّالِحِينَ (المنفقون ۔۱۰) کی جہراً تلاوت کریں ان کا ترجمہ بھی جہراً پڑھیں ۔ یہ عمل ۱۱۴ دن تک مسلسل کریں ۔ ھوالرزاق ۔

## رشوت

رشوت کی بیماری بے حد عام ہو چکی ہے عام و خاص اس بیماری میں مبتلا ہیں جو شخص اس موجب لعنت بیماری سے شفایاب ہونا چاہتا ہے اس کو چاہیے اپنے ماہوار خرچہ کو لازماً اپنی ماہوار آمدنی سے کم رکھیں ۔ رہن سہن میں سادگی اور قناعت پسندی اختیار کریں ۔ اور یہ سوچے جس شخص کو سیدنا رسول



اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لعنتی فرمائیں کیا حشر کے دن آپ اس کی شفاعت فرمائیں گے؟ ظہر اور عصر نماز کے بعد سات بار یہ آیت وَلَا تَأْكُلُوا أَمْوَالَكُم بَيْنَكُم بِالْبَاطِلِ (البقرہ ۔۱۸۸) جہراً پڑھیں اور سات مرتبہ یہ حدیث جہراً پڑھیں ۔ لَعَنَ رَسُولُ اللّٰہِ الرَّاشِيَ وَالْمُرْتَشِي (ترمذی) رشوت دینے والے اور رشوت لینے والے پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی ہے ۔ یہ عمل عادت رشوت چھوٹ جانے تک مسلسل کریں ۔ ھوالہادی ۔

## سود

سودی لین دین آج کل کی معیشت کی روح بن گئی ہے مختلف ناموں سے سودی لین دین ہو رہی ہے ۔ سودی لین دین کبیرہ گناہ ہے تجارتی ہو یا حاجاتی ہر طرح کا سود حرام ہے ۔ اس بیماری سے جو شخص بچنا چاہتا ہو اسکو یہ بات ہمیشہ ذہن میں رکھنی چاہیے کہ جس شخص کے خلاف اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلان جنگ کیا ہو اس کی حشر میں کیا حالت ہوگی؟ اگر وہ بغیر توبہ کئے اپنی اصلاح کئے اس دنیا سے رخصت ہوا؟ ایسے شخص کو چاہیے ظہر اور عصر نماز کے بعد ان آیات يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَذَرُوا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبَا إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ○ فَإِن لَّمْ تَفْعَلُوا فَأْذَنُوا بِحَرْبٍ مِّنَ اللَّهِ

وَرَسُوْلِهٖ ج وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُ وْ سُ اَمْوَالِكُمْ ج لَا تَظْلِمُوْنَ وَلَا تُظْلَمُوْ نَ ٥ (البقرہ۔۲۷۹۔۲۷۸) يَا يُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْ لَا تَاْكُلُوا الرِّبٰوٓا اَضْعَا فاً مُّضٰعَفَةً وَ اتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ٥ وَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْٓ اُعِدَّ تْ لِلْكٰفِرِ يْنَ ٥ ( آل عمران۔۱۳۱۔۱۳۰) کی تلاوت جہراً کریں اور جہراً ان کا ترجمہ پڑھیں۔اور یہ حدیث لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ جَسَدٌ غُذِیَ بِالْحَرامِ (مشکوٰۃ) وہ جسم جنت میں داخل نہ ہوگا جوحرام سے پلا ہو۔سات مرتبہ مع ترجمہ پڑھیں۔یہ عمل تب تک کریں جب تک سودی لین دین سے بچنے کی عادت راسخ نہ ہو۔ھوالہادی۔

## بدکاری

آج کل بدکاری کس قدر عام ہوگئی ہے اس پر تبصرہ کرنے کی بالکل ضرورت نہیں ہے۔ چونکہ ہر برائی حاملہ ہوتی ہے معنی یہ کہ ہر برائی انسان کو دوسری برائی کی ترغیب دیتی ہے اس لئے جب برائی کا ارتکاب کرنا طبیعت بن جائے پھر اس عادت ذمیمہ سے اخلاصی حاصل کرنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ گناہ پہاڑ وسمندر کے برابر ہوں یا زمین وآسمان کے برابر اللہ کی رحمت سے مایوس ہونے کی کوئی بات نہیں انسان اگر بدکاری کی عادت سے خلاصی چاہتا



ہے تو سب سے پہلے توبہ کرئے اپنی اصلاح کرئے۔وہ اس بات پر غور کرئے کہ کیا وہ اس بات کو گوارا کرسکتا ہے کہ اس کی ماں، بہن، بیٹی یا بیوی کے ساتھ کوئی شخص بدکاری کرئے؟ وہ جس خاتون کے ساتھ بدکاری کرتا ہے وہ بھی کسی کی ماں، بہن، بیٹی یا بیوی ہے! ان آیات وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰٓی اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً ط وَسَآءَ سَبِيْلاً ٥ (بنی اسرائیل۔۳۲) اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْؤُلاً (بنی اسرائیل:۳۶) کو ہر فجر اور عصر نماز کے بعد جہراً پڑھیں یہ عمل ۱۱۴ دن تک کریں۔پانچ وقت نماز کی سختی کے ساتھ پابندی کرئے۔بہتر ہے کسی زاہد عالم دین کی صحبت اختیار کریں۔ھوالہادی۔

## بے روزگاری

جو شخص روزگار کی وجہ سے پریشان ہو اِسکو چاہیے فجر اور عشاء نمار کے بعد یارزاق سو مرتبہ پڑھیں ماقبل مابعد ایک مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھیں۔نماز عصر کے بعد سات مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھکر یہ آیت وَ مَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ط كُلٌّ فِیْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ٥ (ھود۔٦) سات مرتبہ پڑھیں۔یہ عمل ٦٣ دن تک کریں، اس کے

علاوہ جب بھی سفر وحضر میں موقع ملے کثرت سے درودِ ابراہیم پڑھا کریں ۔
ھوالرزاق

## ﴿رزق میں تنگی﴾

جو شخص رزق میں تنگی محسوس کر رہا ہو اسکو چاہیے سادہ طرزِ زندگی اور قناعت شعاری اختیار کریں ہرصورت میں اپنے خرچ کو آمدنی سے کم رکھیں ۔ فجر نماز کے بعد سو مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھکر المغنی سو مرتبہ پڑھیں ۔ یہ عمل ۴۰ دن تک کریں ۔ ہر جمعرات کو بعد از عصر سورہ البقرہ کی تلاوت جہراً گھر میں کریں ۔ اور یہ آیات اَلَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ہ وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا اللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ہ (العنکبوت ۔۶۰ ۔۵۹) فجر اور ظہر کے بعد تین مرتبہ پڑھیں ۔ ھوالمغنی ۔

## ﴿راستہ بھول جانا﴾

جو شخص سفر میں راستہ بھول جائے وہ ایک مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھیں پھر آیات وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ النُّجُوْمَ لِتَهْتَدُوْا بِهَا فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ط ہ (الانعام ۔۹۸) اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَهْدِيْ لِلَّتِيْ هِيَ اَقْوَ



مُ وَيُبَشِّرُ الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا كَبِيْرًا ہ (بنی اسرائیل ۔۹) ایک ایک مرتبہ پڑھیں ۔ ھوالہادی ۔

## ﴿قرض دار کا لیت ولعل﴾

جب کسی شخص کا قرض دار رقم واپس دینے میں لیت ولعل کر رہا ہو اسکو چاہیے فجر نماز کے بعد ۷ مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھکر سو مرتبہ المقسط پڑھیں پھر اس قرض دار کا تصور کر کے آیت وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ ج (آل عمران ۔۷۵) سات مرتبہ پڑھیں ۔ یہ عمل تب تک جاری
رکھیں جب تک رقم وصول نہ ہو ۔ ھوالمقسط ۔

## ﴿دشمن کا سامنا﴾

جس انسان کا سامنا دشمن سے ہو جائے اور امکان ہو دشمن شر پہنچائے گا اس کو چاہیے یہ آیات فَقَالُوْا عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ج رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ہ وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ہ (یونس ۔۸۶ ۔۸۵) ایک ایک مرتبہ پڑھے اور جب تک دشمن کا سامنا رہے

حسبنا اللہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر پڑھتا رہے۔ھوالحفیظ۔

## ﴿ہمیشہ غمگین رہنا﴾

جولوگ نامعلوم وجوہات کی وجہ سے اکثر غمگین اور اُداس رہتے ہوں ان کو چاہیے ہفتے میں ایک دوبار یتیم خانہ جا کر بچوں کے ساتھ کچھ گھنٹے گزاریں ۔دن میں ایک بار سورہ الرحمٰن کی تلاوت کریں یا سنیں ۔اور فجر اور عصر کے بعد یہ آیات لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا الْحُسْنٰی وَ زِیَادَۃٌ ط وَ لَا یَرْھَقُ وُجُوْھَھُمْ قَتَرٌ وَّلَا ذِلَّۃٌ ط اُولٰٓئِکَ اَصْحٰبُ الْجَنَّۃِ ج ھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ ہ ( یونس ۔۲۶ ) اَ لَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ہ ( یونس ۔٦۲ ) سات سات مرتبہ پڑھیں۔کثرت سے درودِ ابراہیم پڑھیں۔ یہ عمل ۱۱۴ تک مسلسل کریں البتہ درودِ ابراہیم بھیجنے کا عمل تاحیات جاری رکھیں۔ ھوالرؤف۔

## ﴿قید﴾

جولوگ اسیر ہوں ان کو چاہیے ہر روز سورہ یوسف کی تلاوت کریں۔ فجر اور مغرب نماز کے بعد سو مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھیں اور سو مرتبہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ پڑھیں۔جب عدالت میں پیش ہوں تو کمرہ عدالت میں داخل



ہوتے ہی حسبنا اللہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر پڑھنا شروع کریں اور مقدمہ کی کاروائی مکمل ہونے تک پڑھتے رہیں۔ھوالباسط۔

## ﴿گھریلوں لڑائیاں﴾

جس گھر میں روز روز معلوم ونا معلوم وجوہات پر افراد خانہ کے درمیان لڑائیاں ہورہی ہوں۔صاحب خانہ کو چاہیے تین چار دن کے وقفے سے باری باری ہر کمرے میں سورہ البقرہ کی تلاوت جہراً کریں ۔کبھی کبھی اہل خانہ کی امامت کر کے ان کو نماز پڑھائیں یہ آیت وَاللّٰہُ جَعَلَ لَکُمْ مِّنْ بُیُوْتِکُمْ سَکَنًا و (النحل:۸۰) سات مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ پانی سب افراد خانہ کو پلائیں۔گھر کی صفائی کا خاص خیال رکھیں ۔مغرب کے وقت بسم اللہ پڑھکر گھر کے دروازے بند کریں۔شام کا کھانا کھانے کے بعد برتنوں کو بغیر دھوئے رات کے لئے نہ چھوڑیں۔ھوالودود۔

## ﴿میاں بیوی کے جھگڑے﴾

جب میاں بیوی کے درمیان بات بات پر جھگڑے ہو رہے ہوں میاں کو چاہیے تہجد نماز بیوی کو اپنے ساتھ پڑھائیں۔گھر سے باہر نکلتے اور واپس لوٹتے وقت ایک دوسرے کو سلام کریں۔ایک ہی برتن میں کھانا کھائیں

۔یہ آیات وَ مِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ خَلَقَ لَکُمْ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ اَزْوَاجاً لِّتَسْکُنُوْٓا اِلَیْھَا وَجَعَلَ بَیْنَکُمْ مَّوَدَّۃً وَّ رَحْمَۃً ط (الروم۔۲۱) مَنْ عَمِلَ صَالِحاً مِّنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی وَھُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْیِیَنَّہٗ حَیٰوۃً طَیِّبَۃً (النحل۔۹۷) سات سات مرتبہ اور الودود سو مرتبہ فجر نماز سے پہلے پڑھکر پانی کے ایک گلاس پر دم کریں میاں پہلے آدھا گلاس خود پیے باقی آدھا بیوی کو پلائیں۔ یہ عمل ۲۳ دن تک کریں پانی نہار منہ پیں۔ھوالودود۔

## بچوں کی نافرمانیاں

جب بچے نافرماں ہوگئے ہوں والدین کو پانچ وقت نماز کی سختی کے ساتھ پابندی کرنی چاہیے۔ والد کو چاہیے گھر میں بھی کبھی کبھی اہل خانہ کو نماز خود پڑھائیں۔ بچوں کو اپنے ساتھ مسجد لیجائیں۔ اس طرح گھر میں دینی ماحول پیدا ہوگا جسکا براہ راست اثر بچوں پر پڑے گا۔ بچوں کو یہ آیت وَقَضٰی رَبُّکَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِیَّاہُ وَبِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَاناً ط اِمَّا یَبْلُغَنَّ عِنْدَکَ الْکِبَرَ اَحَدُھُمَا اَوْ کِلٰھُمَا فَلَا تَقُلْ لَّھُمَآ اُفٍّ وَّ لَا تَنْھَرْ ھُمَا وَقُلْ لَّھُمَا قَوْلاً کَرِیْماً (بنی اسرائیل۔۲۳) پڑھائیں پھر ان کو یہ آیت مغرب وعشاء نماز کے بعد ایک بار جہراً پڑھنے کے لئے کہیں۔ والدین بعد از



فجر نماز ایک بار درودِ ابراہیم پڑھکر یہ دعائیں تین تین بار کریں۔ رَبَّنَا ھَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَ ذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعْیُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَاماً (الفرقان۔۷۴) رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوۃِ وَ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ رَبَّنَا وَ تَقَبَّلْ دُعَآءِ (ابراھیم۔۴۰) یہ عمل ۴۰ روز تک مسلسل کریں۔ھوالھادی۔

## بیوی کی نافرمانی

جب بیوی زبان درازی، بات بات پر جھگڑنے کی عادی نافرماں ہوگئی ہو میاں کو چاہیے خود امامت کر کے بیوی کو اپنے ساتھ نماز پڑھائیں۔ اس کو یہ آیت اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَی النِّسَآءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰہُ بَعْضَھُمْ عَلٰی بَعْضٍ وَّ بِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِھِمْ ط فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَیْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰہُ ط وَالّٰتِیْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَ ھُنَّ فَعِظُوْھُنَّ وَاھْجُرُوْھُنَّ فِی الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْھُنَّ ج فَاِنْ اَطَعْنَکُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَیْھِنَّ سَبِیْلاً ط اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلِیًّا کَبِیْراً (النساء۔۳۴) پڑھائیں۔ فجر اور عشاء نماز کے بعد اس کو یہ آیت جہراً پڑھنے کے لئے کہیں۔ یہ عمل ۴۰ دن تک مسلسل کریں۔ ایک ہی برتن میں کھانا کھائیں۔ اگر اس پر گھریلو کام کا زیادہ بوجھ ہے تو اس کا ہاتھ بٹائیں۔ اگر وہ ملازمت کرتی

ہے اس کی تنخواہ نہ لیں نہ اس کو یہ تنخواہ گھر پر خرچ کرنیکی اجازت دیں۔ ھوالوکیل۔

## میاں کی تندمزاجی

جس عورت کا شوہر تند مزاج اور جھگڑالو ہو اِس کو چاہیے نماز کی سختی کیساتھ پابندی کریں اپنے شوہر کو بھی نماز پڑھنے کی ترغیب دے۔ غیر ضروری مطالبات اس سے ہرگز نہ کریں۔ کبھی کبھی پیار سے اُس کا سر دبایا کریں۔ ہر روز دن میں ایک مرتبہ سورہ محمد کی تلاوت کریں۔ شوہر کے ساتھ ایک ہی برتن میں کھانا کھانے کی کوشش کریں۔ شوہر گھر سے نکلے تو اس کو سلام کریں وہ واپس لوٹے تو اس کو سلام کریں۔ رات کو بن سنور کر اس کے پاس جایا کریں۔ یہ آیت، وَ عَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ج فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ فَعَسٰى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئًا وَّ يَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا (النساء۔۱۹) سات مرتبہ الودود سو مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں اور وہ پانی کسی بھی طرح شوہر کو پلائیں۔ یہ عمل ۲۳ دن تک کریں کھانا پروستے وقت بسم اللہ پڑھا کریں۔ ھوالودود۔

## ساس بہو کے جھگڑے

ساس بہو جھگڑے میں سب سے زیادہ قابل رحم حالت مرد کی ہوتی ہے۔ اس جھگڑے کے سامنے اس کی حیثیت بے بس تماشائی کی سی ہوتی ہے،



ماں کی حمائت کرے تو بیوی خفا بیوئی کی طرف داری کرے تو ماں ناراض۔ مرد کو چاہیے ماں بیوی دونوں کو اپنی اقتدا میں نماز پڑھایں۔ یہ آیات وَ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّا اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ط اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ٥ (الانفال۔۶۳) وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ط وَ كَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا (الفرقان۔۵۴) سات سات مرتبہ الودود ۱۱ مرتبہ اور درودِ ابراہیم تین مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کریں اور یہ پانی دونوں ماں اور بیوئی کو پلائیں سات روز تک۔ بہو ساس کو صبح شام سلام کیا کریں۔ دونوں صبح شام ۱۵ یا ۲۰ منٹ تک تلاوت کریں۔ مرد ماں کے متعلق بیوی کی باتیں ماں کو نہ بتائے۔ بیوی کے متعلق ماں کی باتیں بیوی کو نہ بتائے۔ بہو ساس کو ماں جان کر اس کی خدمت کریں اس کے جذبات واحساسات کا خیال رکھیں یہ جان کر کہ آج جو سلوک میں اس کے ساتھ کرونگی کل میری بہو بھی میرے ساتھ اسی طرح کا سلوک کرے گی۔ اللہ تعالیٰ نیکوکاروں کی نیکیاں ضائع نہیں کرتا۔ ساس کو چاہیے بہو کو بیٹی جان کر اس کے ساتھ محبت وشفقت کے ساتھ پیش آئے یہ سوچ کر کہ جس طرح کا سلوک وہ بہو کے ساتھ کرے گی ویسا ہی سلوک ممکن ہے اس کی بیٹی کے ساتھ سسرال میں کیا جائے۔ اور پھر یہ بات بھی ذہن میں رکھیں کہ

عمر کا آخری مرحلہ ہے معلوم نہیں کب دنیا سے رخصتی ہوگی عنداللہ حقوق العباد کے بارے میں سخت پرسش ہوگی۔ھوالعادل۔

## ﴿بچوں کی پڑھائی نہ کرنا﴾

جب بچے پڑھائی سے جی چراتے ہوں اور پڑھائی کرنے پر آمادہ نہ ہو رہے ہوں۔ فجر نماز کے بعد یہ آیات بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم ہ اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ ہ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ہ اِقْرَاْ وَرَبُّکَ الْاَکْرَمُ ہ (العلق۔۳۔۱) سات مرتبہ العلیم ۱۱ مرتبہ پڑھکر پانی پردم کریں پھر بچوں کو یہ پلائیں یہ عمل ۱۹ دن تک مسلسل کریں۔ بچوں کو ۱۵ یا ۲۰ منٹ تک صبح تلاوت کرنے کا پابند بنائیں۔ ٹیلی ویژن اور انٹرنیٹ پر ان کو فحش اور لہوولعب پر مبنی پرگرام دیکھنے کی بالکل اجازت نہ دیں۔ ھوالباسط۔

## ﴿کوئی چیز گم ہو جائے﴾

جب کوئی چیز گم ہو جائے چاہیے کہ عشاء نماز کے بعد سات مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھیں پھر یہ آیت وَ لَمَّا فَتَحُوْا مَتَاعَهُمْ وَ جَدُوْا بِضَاعَتَهُمْ رُدَّتْ اِلَيْهِمْ قَالُوْا يَآ اَبَانَا مَا نَبْغِىْ ط هٰذِهٖ بِضَاعَتُنَا رُدَّتْ اِلَيْنَا . (یوسف۔۶۵) سات مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل ۷ دن تک کریں۔ھوالخیر۔



## ﴿مفقود الخبر﴾

جب کوئی انسان گم ہو جائے تلاش بسیار کے باوجود بھی اس کا اتہ پتہ معلوم نہ ہو۔ گم شدہ شخص کے سب سے قریبی رشتہ دار کو چاہیے کہ گم شُدہ شخص کی کوئی چیز جس کو وہ استعمال کرتا تھا۔ اگر اس کا کپڑا وغیرہ ہو تو بہت بہتر ہے لے پھر اس کپڑے پر عشاء نماز کے بعد ۷ مرتبہ درودِ ابراہیم اور یہ آیات۔ قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا ط فَصَبْرٌ جَمِيْلٌ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّاْتِيَنِىْ بِهِمْ جَمِيْعًا ط اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ہ (یوسف۔۸۳) قَالَ اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّىْ وَحُزْنِىْٓ اِلَى اللّٰهِ وَ اَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ (یوسف ۸۶) سات مرتبہ پڑھکر دم کریں۔ یہ عمل ۲۳ دن تک مسلسل کریں مفقود الخبر کے متعلق انشاءاللہ معلوم ہو جائے گا کہ اس کا کیا معاملہ ہے۔۔ ھو الوالی۔

## ﴿جانور گم ہو جائے﴾

جس شخص کا جانور گم ہو جائے اس کو چاہیے جانور کی رہنے کی جگہ پر قبلہ رُخ کھڑا ہو کر پہلے ایک مرتبہ درودِ ابراہیم پڑھیں پھر ایک مرتبہ یہ آیت۔ قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَاْتِيْنَكَ سَعْيًا ط وَاعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ

حَكِيْمٌ ٥ (البقرہ۔٢٦٠) پڑھیں۔ یہ عمل عصر نماز کے بعد ۷ روز تک مسلسل کریں۔ ھوالوالی۔

## ﴿قاتل نا معلوم ہو﴾

جب مقتول کے لواحقین کو معلوم نہ ہو مقتول کو کس نے قتل کیا ہے۔
مقتول کے سب سے قریبی رشتہ دار کو چاہیے عشاء نماز کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھیں پھر مقتول کے کپڑے پر جو اس نے استعمال کیا ہو یہ آیات وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْساً فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ٥ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ط كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ٥ (البقرہ۔۷۲-۷۳) سات مرتبہ پڑھکر دم کریں اور یہ کپڑا سرہانے رکھکر سو جائے۔ یہ عمل ۷ روز تک مسلسل کریں۔ ھوالخیر۔

## ﴿زمین سے پانی نہ نکلے﴾

جب کہیں پر زمین سے پانی نہ نکل رہا ہو۔ کنواں کھودنے سے پہلے کنواں کھودنے والوں کو چاہیے دو رکعت نماز نفل پڑھیں۔ پھر ایک بار درودِ ابرہیم پڑھیں اور یہ آیت وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ط فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْناً قَدْ عَلِمَ كُلُّ



اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ كُلُوا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ٥ (البقرہ۔٦٠) بارہ مرتبہ جہراً پڑھیں اور بسم اللہ کہکر کنواں کھودنا شروع کریں۔ ھوالرّزاق۔

## ﴿جب دِل کی (جائز) تمنا پوری نہ ہو رہی ہو﴾

جس شخص کے دِل میں ایسی آرزو (تابع شریعت) ہو جو کافی عرصہ سے پوری نہ ہو رہی ہو۔ چاہیے دِل کھول کر صدقہ خیرات کریں۔ جمعۃ المبارک کو بعد از عصر نماز سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ۶۳ مرتبہ درودِ ابرہیم بھیجیں پھر آسمان کی طرف نظر کر کے یہ آیت سات مرتبہ پڑھیں: قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ط (البقرہ۔۱۴۴)۔ ھوالسمیع۔

## ﴿دکان و فیکٹری میں نقصان﴾

جس شخص کو بار بار دُکان یا فیکٹری میں نقصان پہنچتا ہو اِس کو چاہیے۔
دُکان و فیکٹری میں صفائی کا خاص خیال رکھیں۔ غیر شرعی امور دُکان یا فیکٹری میں نہ ہوں۔ صاحب نصاب ہے تو زکوٰۃ ادا کریں۔ دُکان اور فیکٹری کا دروازہ بسم اللہ پڑھکر کھولا اور بند کیا کریں۔ ایک بیٹھک میں دکان یا فیکٹری میں سورہ

البقرہ جہراً تلاوت کریں۔ دُکان یا فیکٹری کا دروازہ کھولتے وقت ہمیشہ الفلق والنّاس پڑھیں تو بہت بہتر۔ ھوالحفیظ۔

## مکان یا دُکان کی سنگِ بنیاد

کئی لوگوں نے فقیر کی نوٹس میں یہ بات لائی کہ جب سے انہوں نے نئے مکان میں رہائش اختیار کی اہل خانہ کو کئی طرح کی بیماریوں اور پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔ اسی طرح بعض لوگوں نے کہا جب سے انہوں نے نئی دُکان شروع کی اچانک ان کی صحت خراب ہوئی اور اب مسلسل خراب رہتی ہے وغیرہ۔ اولذّکر معاملے کی جب تحقیق ہوئی تو معلوم ہوا جہاں مکان تعمیر کیا گیا ہے۔ وہاں جنوں کی رہائش تھی اس لئے مکان بن جانے کے بعد انہوں نے شرارتاً اہل خانہ کو تنگ و پریشان کرنا شروع کیا ہے۔ آخر الذکر صورت میں عموماً یہی دیکھا گیا کہ ہمسایہ دُکان داروں کی طرف سے سحر کیا گیا ہے یا ان کی نظر لگ گئی ہے۔ اس لئے جو لوگ مکان یا دکان تعمیر کرنا چاہتے ہیں ان کو چاہیے اس جگہ جہاں مکان یا دکان کے لئے سنگ بنیاد ڈالی جاتی ہے اذان دیں اور جہراً آیت الکرسی پڑھیں ایک سے زائد مرتبہ اذان دینے یا آیت الکرسی پڑھنے میں بھی کوئی حرج نہیں ہے۔ پھر ۲ یا ۳ گھنٹے بعد زمین کی کھدائی شروع کریں اور



سنگ بنیاد ڈالتے وقت الفلق اور النّاس جہراً پڑھیں۔ چونکہ کشمیر میں یہ رواج عام ہے کہ ایسے موقعوں پر عزیز و اقارب بھی موجود رہتے ہیں اسلئے نظر سے حفاظت کے طور یہ دو سورتیں پڑھی جائیں اور بسم اللہ پڑھکر سنگ بنیاد ڈالیں۔ جو لوگ بنا بنا یا مکان یا دُکان خریدتے ہیں ان کو چاہیے مکان یا دُکان میں داخل ہوتے وقت اذان دیں اور الفلق والنّاس جہراً پڑھیں۔ بالخصوص ایسے مکانوں اور دُکانوں میں داخل ہوتے وقت جو کافی عرصے سے خالی پڑے ہوں۔ ھوالحفیظ۔

## جج کی ناانصافی کا خدشہ

جس انسان کو یہ خدشہ ہو کہ مقدمہ میں جج اس کے ساتھ ناانصافی کرسکتا ہے۔ اسکو چاہیے کمرہ عدالت میں داخل ہوتے وقت جج کی طرف دیکھ کر یہ آیت۔ اِعْدِلُوْ هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ o (المائد۔۸) ایک مرتبہ پڑھیں۔ اور جب تک مقدمہ کی کاروائی جاری رہتی ہے حسبنا اللّٰہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر پڑھتا رہے۔ ھوالمقسط۔

## باغات اور فصل کا نقصان

باغات اور فصلوں کو جو نقصان پہنچتا ہے اس کے کئی معلوم اور نا معلوم

وجوہات ہوتے ہیں۔حفاظتی تدابیر میں ایک اہم حفاظتی تدبیر یہ ہے کہ جب مالکان میوہ وفصل کاٹیں تو اس میں عشر یا نصف عشر غریبوں میں تقسیم کریں اور اس کے علاوہ مسکینوں اور محتاجوں کو بھی کچھ نہ کچھ دیں۔اور فجر اور عشاء نماز کے بعد ان آیات۔وَ هُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ج فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَیْءٍ فَاَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا نُّخْرِجُ مِنْهُ حَبًّا مُّتَرَاكِبًا ج وَ مِنَ النَّخْلِ مِنْ طَلْعِهَا قِنْوَانٌ دَانِیَةٌ وَّ جَنّٰتٍ مِّنْ اَعْنَابٍ وَّ الزَّیْتُوْنَ وَ الرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا وَّ غَیْرَ مُتَشَابِهٍ ط اُنْظُرُوْٓا اِلٰی ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَ یَنْعِهٖ ط اِنَّ فِیْ ذٰلِكُمْ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ہ (الانعام۔۹۹) وَ هُوَ الَّذِیْٓ اَنْشَاَ جَنّٰتٍ مَّعْرُوْشٰتٍ وَّ غَیْرَ مَعْرُوْشٰتٍ وَّ النَّخْلَ وَ الزَّرْعَ مُخْتَلِفًا اُكُلُهٗ وَ الزَّیْتُوْنَ وَ الرُّمَّانَ مُتَشَابِهًا وَّ غَیْرَ مُتَشَابِهٍ ط كُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَ اٰتُوْا حَقَّهٗ یَوْمَ حَصَادِهٖ وَ لَا تُسْرِفُوْا ط اِنَّهٗ لَا یُحِبُّ الْمُسْرِفِیْنَ ہ (الانعام۔۱۴۲) کی تلاوت ۳ بار کریں۔جب بھی کھیت اور باغ میں داخل ہوں تو بسم اللہ پڑھکر داخل ہوں۔ھوالحفیظ

## لوگ تذلیل کرتے ہوں

جب کسی انسان کی لوگ تذلیل کرتے ہوں، اس کو چاہیے فجر اور



عشاء نماز کے بعد ۷ مرتبہ درود ابراہیم پڑھیں، سو مرتبہ اَلْمُعِزُّ پڑھیں یہ آیات۔وَ اتَّقُوا اللّٰهَ وَ لَا تُخْزُوْنِ (الحجر۔۶۹) وَ لَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِیْٓ اٰدَمَ (بنی اسرائیل۔۷۰) تین مرتبہ پڑھکر ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھ تمام جسم پر پھیر لیں یہ عمل ۶۳ دن تک مسلسل کریں۔ ہفتہ میں ایک دو بار سورہ محمد کی تلاوت کریں۔اور کثرت کے ساتھ سیدنا رسول اللہ **صلی اللہ علیہ وسلم** پر درود بھیجا کریں۔ھوالمُعِزّ۔

## ہمسایہ اور رشتہ دار حسد کرنے لگیں

نظر بد لگانے والا اور حاسد ایک چیز میں دونوں مشترک ہیں اور ایک چیز میں مختلف ہیں۔دونوں میں قدر مشترک یہ پائی جاتی ہے کہ ہر ایک کے نفس کی اور ذہنی کیفیت یوں ہو چکی ہوتی ہے کہ جیسے ان کا مقصد ہی دوسروں کو اذیت پہنچانا ہے۔لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ نظر لگانے والا نظر زدہ کو دیکھتا ہے، یا آمنا سامنا کرتا ہے، تو وہ اس وقت اپنی خبیثانہ نفسی کیفیت اختیار کرتا ہے۔جب کہ حاسد محسود کی موجودگی اور عدم موجودگی دونوں صورتوں میں سلگتا رہتا ہے۔

جب کسی شخص کو یہ یقین ہو کہ ہمسایہ یا رشتہ دار اس کے ساتھ حسد کرنے لگے ہیں۔اس کو چاہیے فجر اور عشاء نماز کے بعد سات مرتبہ الفلق اور

النّاس کی تلاوت کریں، اور یہ آیت۔ اِنْ تَمْسَسْکُمْ حَسَنَۃٌ تَسُؤْ ھُمْ وَاِنْ تُصِبْکُمْ سَیِّئَۃٌ یَّفْرَحُوْا بِھَا ط وَ اِنْ تَصْبِرُوْا وَ تَتَّقُوْا لَا یَضُرُّ کُمْ کَیْدُ ھُمْ شَیْئًا ط اِنَّ اللّٰہَ بِمَا یَعْمَلُوْنَ مُحِیْطٌ ہ (آل عمران۔۱۲۰) ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھا کریں۔ صدقہ خیرات دِل کھول کر کریں۔ ھوالحفیظ۔

## قرآن کا یاد نہ ہونا

جو لوگ قرآن مجید حفظ کرنا چاہتے ہوں اور کوشش کے باوجود حفظ نہ کر پا رہے ہوں۔ وہ فجر نماز کے بعد یہ آیات۔ لَا تُحَرِّکْ بِہٖ لِسَانَکَ لِتَعْجَلَ بِہٖ ہ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَہٗ وَقُرْاٰنَہٗ ہ فَاِذَا قَرَاْنٰہُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَہٗ ہ ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَہٗ ہ (القیامہ۔۱۹۔۱۶) پڑھ کر پانی پر دم کریں اور نہار منہ یہ پانی پی لیں۔ اور بعد از فجر نماز ۵ آیات حفظ کریں۔ عصر نماز کے بعد یہ پانچ آیات کسی کو سنائیں اور عشاء نماز کے بعد سونے سے پہلے ان کو دہرائیں۔ لایعنی اور غیر ضروری باتوں کو یاد نہ رکھیں۔ ھوالباقی۔

## نماز میں کئی طرح کے خیالات آئیں

نماز میں کئی طرح کے خیالات آنا عام بات ہے۔ جس کسی کو کثرت سے دوران نماز خیالات آتے ہوں اس کو چاہیے نماز کے لئے کھڑا ہونے سے



پہلے یہ آیات پڑھیں: رَبِّ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ ہ وَ اَعُوْذُ بِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ہ (المومنون۔۹۸۔۹۷) دِل میں جو خیالات آئیں ان کی طرف توجہ نہ کریں۔ نماز میں مقام سجدہ پر نظر رکھیں جہری نماز ہو تو امام کی قرأت کا معنی و مفہوم سمجھنے کی کوشش کریں۔ سری نماز ہو تو اپنی قرأت کے معنی و مفہوم پر غور کریں۔ اگر نماز میں آنکھیں بند کرنے سے خشوع و خضوع حاصل ہوتا ہے۔ دل میں خیالات کی آمد میں کمی واقع ہوتی ہے۔ تو کچھ دنوں آنکھیں بند کر کے نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے البتہ اس چیز کو عادت نہ بنائیں۔ نماز میں جمائی کو ہر صورت میں روکنے کی کوشش کریں۔ ھوالہادی

## امتحان ہال میں طلبہ وطالبات کی گھبراہٹ

اکثر طلبہ وطالبات کو امتحان ہال میں داخل ہونے پر گھبراہٹ لاحق ہوتی ہے۔ اس صورت میں طلبہ وطالبات کو چاہیے گھر سے نکلنے سے پہلے دو رکعت نفل نماز پڑھیں۔ راستے میں حسبنا اللّٰہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر پڑھتے رہیں۔ امتحان ہال میں داخل ہوتے وقت یہ آیات۔ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ہ وَ یَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ ہ وَ احْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ ہ (طٰہٰ۔۲۷۔۲۵) پڑھیں۔ ھوالعلیم۔

## امتحان ہال میں بھولنا

عین امتحان ہال میں بھولنا کئی طلبہ و طالبات کی پریشانی ہے۔ جب کوئی امتحان ہال میں سوالوں کے جواب بھول جائے اس کو چاہیے پیشانی پر ہاتھ رکھکر، آنکھیں بند کرکے یہ آیات۔ سَنُقْرِئُکَ فَلاَ تَنْسٰی ہ (الاعلیٰ۔ ٦) اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ہ (الم نشرح۔١) عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ہ (العلق۔٥) ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ سوال نامہ حاصل کرتے وقت اور شروع کرتے وقت بسم اللہ ضرور پڑھیں۔ سب سے پہلے ان سوالات کا جواب لکھیں جو اچھی طرح یاد ہوں۔ پھر جن سوالات کے جوابات ذہن میں محفوظ تو ہیں مگر فی الوقت یاد نہیں آرہے ہیں۔ ان کتاب کے اوراق اور Notes کو ذہن میں لائیں جن میں ان سوالوں کے جواب لکھیں ہیں۔ گھر، کوچنگ، سنٹر، اسکول، کالج اور یونیورسٹی کی وہ جگہ ذہن میں لائیں جہاں ان سوالوں کے جواب پڑھے اور سنے ہوں، ان اُساتذہ کو یاد کریں جن سے ان سوالات کے جواب سنے اور سیکھے ہوں۔ طلبہ و طالبات کو چاہیے پانچ وقت نماز کی پابندی لازماً کریں اور ہر روز کچھ نہ کچھ قرآن مجید کی تلاوت کریں نماز اور تلاوت قرآن مجید سے یاداشت مضبوط اور تیز ہوجاتی ہے۔ جن دنوں وہ



امتحانات کے لئے تیاریاں کررہے ہوں چاہیے رات کو بادام کی تین یا پانچ گریاں پانی کے گلاس میں ڈالیں اور صبح اس پانی پر اوپر مذکور تین آیات پڑھکر دم کریں اور گریاں اور پانی نہار منہ پی لیں۔ ھوالعلیم۔

## بوقت انٹرویو امیدواروں کی گھبراہٹ

کئی لوگ نوکری یا ملازمت یا کسی اور حوالے سے جب انٹرویو دینے کے لئے جاتے ہیں تو بے حد گھبراہٹ محسوس کرتے ہیں۔ ایسے امیدواروں کو چاہیے گھر سے نکلنے سے پہلے دو رکعت نفل نماز پڑھیں۔ راستے میں حسبنا اللہُ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر پڑھتے رہیں۔ اور جب کمرہ انٹرویو میں داخل ہوں تو یہ آیات پڑھیں: فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ہ (التوبۃ۔١٢٩) قَالَ اجْعَلْنِیْ عَلٰی خَزَآئِنِ الْاَرْضِ ج اِنِّیْ حَفِیْظٌ عَلِیْمٌ (یوسف۔٥٥) ھوالوکیل۔

## لڑکے لڑکیوں کا رشتہ نہ ہونا

جب کوششوں کے باوجود لڑکے لڑکیوں کا رشتہ نہ ہو رہا ہو چاہیے لڑکا ہر روز سورہ یوسف اور لڑکی سورہ الاحزاب کی ایک بار تلاوت کریں۔ فجر اور عصر

نماز کے بعد سات مرتبہ سید نا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درودِ بھیجیں اور یہ آیات سات مرتبہ پڑھیں۔ وَ مِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ خَلَقَ لَکُمْ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ اَزْوَاجاً لِّتَسْکُنُوْٓا اِلَیْھَا وَجَعَلَ بَیْنَکُمْ مَّوَدَّۃً وَّرَحْمَۃً ط (الرّوم ۲۱) یہ عمل تب تک جاری رکھیں جب تک نہ رشتہ ہوجاتا ہے۔ صدقہ خیرات کثرت سے کریں۔ ھوالجامع۔

وَمَا تَوفِیقِیٓ اِلَّا بِاللّٰہِ ط عَلَیہِ تَوَکّلتُ وَاِلَیہِ اُنِیبُ ہ (ھود۔ ۸۸)



# قرآنی علاج کی شرعی دلیل

قرآن مجید کی ایک آیت یا مختلف سورتوں کی کئی آیات سے علاج کیا جاتا ہے۔ تو یہ چیز اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے تحت آجاتی ہے۔

''اور ہم قرآن میں بعض ایسی چیزیں نازل کرتے ہیں جو مومنوں کے لئے شفا دینے والی اور ان کے لیے باعث رحمت ہے''۔ (الاسراء:۸۲)

چند علمائے کرام کا کہنا ہے کہ اس شفا سے مراد معنوی شفا یعنی شک، شرک اور فسق و فجور سے شفا ہے اور اکثر علماء کہتے ہیں کہ اس شفا سے مراد معنوی اور جسمی دونوں ہیں اور اس سلسلے میں سب سے اہم دلیل حضرت عائشہؓ کی حدیث ہے جس میں آتا ہے کہ نبی ﷺ ان کے پاس آئے جب وہ ایک عورت پر دم کر رہی تھیں، تو آپ نے فرمایا۔ عَالِجِيهَا بِكِتَابِ الله (اصحیحه للألبانی) ''اس کا علاج قرآن مجید سے کرو''۔

اور اگر آپ اس حدیث پر غور کریں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ آپ نے پوری کتاب اللہ (قرآن مجید) کو علاج قرار دیا ہے اور اس کی کسی آیت یا سورت کی تخصیص نہیں فرمائی۔ لہٰذا پورا قرآن شفا ہے۔ اور ہم نے خود کئی بار تجربہ کیا ہے کہ قرآن مجید نہ صرف جادو، حسد اور آسیب زدہ کا علاج ہے بلکہ اس میں جسمانی بیماریوں کا علاج بھی ہے۔

اگر کوئی شخص اعتراض کرے اور کہے کہ ہر آیت کے لئے خاص دلیل کا ہونا ضروری ہے، جس سے یہ ثابت ہو کہ آپؐ نے فلاں مرض کا علاج فلاں آیت کے ساتھ کیا تھا، تو اس شخص سے ہم گذارش کریں گے کہ آپؐ نے اس سلسلے میں ایک عام قاعدہ وضع کر دیا ہے جو صحیح مسلم کی ایک حدیث میں مذکور ہے، اس میں آتا ہے کہ چند لوگوں نے آپؐ سے گذارش کی کہ ہم جاہلیت کے دور میں دم وغیرہ کیا کرتے تھے تو آپؐ نے فرمایا: ''اپنے دم وغیرہ مجھ پر پیش کرو اور ہر ایسا دم درست ہے جس میں شرک نہ پایا جاتا ہو'' (مسلم)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قرآن، سنت، دعاؤں اور اذکار وغیرہ سے علاج ہوسکتا ہے بشرطیکہ اس میں شرک نہ پایا جاتا ہو۔ (فضیلة الشیخ وحید بن عبدالسلام بالی)

شاہد آرٹ پریس سرینگر